از تصنیفات مولوی عباس علی

بن ناصر علی بن فضل اللہ فاروقی جاجموی

# خلاصۃ الضیغم



علی اعداء ابن مریم در [illegible]

مطبع [illegible] طبع [illegible]

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد کی لائق ہی خدای وحید | کوئی نہین جسکا شریک و ندید
حمد کی لائق ہی وہ ربّ قدیر | جسنی مسیحا کو بنایا بشیر
تا خبرِ آمدِ احمد سے تھی | مدحِ محمد کری جب تک رہی
ہون محمد وہ شفیع الامم | جانِ جہان مخزنِ لطف و کرم
احمدِ مرسل شرفِ انس و جان | فخرِ زمان سرورِ پیغمبران
مہ کو دو پارہ کیا انگشت سی | مہرِ نبوت تہی عیان پشت سی

اب جانا چاہیے کہ راقم اس رسالی کا عباس علی بن ناصر علی بن فضل اللہ فاروقی
جاجموی کہتا ہی کہ آگی مینی کتاب صولۃ الضیغم علی اعداء ابن مریم مذہب نصاری کی
رد مین جمع کی تہی لیکن جو اوسکا حجم بہت تہا اسواسطی مینی یہ مختصر ترتیب دیا جسکو اسی

کسی طرح کا شبہہ نہ تھی وہ اصل کی طرف رجوع کری **فصل** نصاری کہتی ہین کہ توریت و انجیل بھی
قرآن کی مانند تحریف سی مبرا ہین کہتا ہون کہ انجیلین چار ہین اور چارون باہم مختلف ہین
جن سی معلوم ہوتا ہی کہ ضرور تحریف اور تبدیل واقع ہوئی ہی اور توریت کی نسخی
بھی مختلف ہین اور بالفعل اوسکی چار نسخی موجود و مشہور ہین ایک فرانسیسیونکی پاس
ایک بانیونکی پاس ایک نصرانیونکی پاس ایک سامریونکی پاس سو یہ سامریہ نسخہ
اون تینوسی زیادہ ہی اور قرآن تمام مسلمانونکی پاس ایک ہی ہی علاوہ اسکی
ان انجیلون اور توریتونکی ترتیب کتب تواریخ کی موافق ہی کہ اونمین حضرت عیسیٰ
موسیٰ علیہ السلام کا حال بیان ہی کہ وہ فلانی جا گئی اور فلانی سی ایسا کیا اور ایسا کہا اور
احوال کی ضمن مین اونکی اقوال بھی جا بجا ہین یہ نہین معلوم ہوتا کہ ان کتابونکا منشی و
صناع خدا ہی ہماری کتابونمین جو طرز روضۃ الاحباب وغیرہ کی ہی ہی طرز انکی ہی علاوہ
اسکی کتاب پیدایش کی ۳۴ باب مین ہی کہ یعقوب کی بیٹی سی شخام نی زنا کیا
اور ۱۹ مین ہی کہ لوط پیغمبر کی بیٹیان لوط سی ہم بستر ہوئین اور کتاب الحساب کی
۱۴ مین ہی کہ مین باپ دادی کی گناہونکو اونکی لڑکونسی مطالبہ کرتا ہون حالانکہ یہ
عدل کی خلاف ہی اور مناقض اسکی کتاب استثنا کی ۲۴ مین ہی کہ اولاد کی بدلی
باپ دادی مارے نجائین نہ باپ دادونکی بدلی اولاد قتل کیجائی ہر ایک اپنی گناہ کی سبب
مارا جاویگا اور اسی قول کی طرف قرآن مین اشارہ ہی کہ اَمْ لَمْ يُنَبَّأْ بِمَا فِي صُحُفِ
مُوسَىٰ وَإِبْرَاهِيمَ الَّذِي وَفَّىٰ أَلَّا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ أُخْرَىٰ اور صحیفہ حزقیال ع
کی ۱۸ مین ہی کہ نہ بیٹا باپ کی عوض گرفتار ہوگا نہ باپ بیٹی کی عوض اور پیدایش کی
۶ مین ہی کہ خدا نی فرمایا مین آدمیکو بنا نی سی پچھتاتا ہون حالانکہ وہان ندامت کا دخل

نہین ایسے تو لازم آتا ہی کہ حقتعالی بی خرد ہو کہ مآل کار کا اندیشہ نہین کرتا صاحبو یہ
وہ کلمہ ہی جسسے نصاری بہی احتراز کرتی ہین چنانچہ دلائل واضحہ مین لکھا ہی کہ اگر ہم قائل
ہون کہ خدا نی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف کی آئتین توریت مین نازل کی تہین
بعد ازان اوٹہا لین تو لازم آوی کہ خدا اپنی فعل سی پچتایا نعوذ بہ من سخطہ
پس معلوم ہوا کہ اللہ تعالی کا نادم ہونا نصاری کی نزدیک بہی غیر ممکن ہی لیکن
یہ اعتراض نصاری کا بیجا ہی کیونکہ مسلمان یہ نہین کہتی کہ خدا نی وہ آئتین اوٹہا لین بلکہ
یہ کہتی ہین کہ یہود و نصاری نی نکال ڈالین اگر کوئی کہی کہ خدا نی کیون نکالنی دین کیا
وہ مفسدونکی ہلاک کرنی پر قادر نہ تہا تو ہم کہین ہم بیشک قادر تہا لیکن باتفاق جزا
اعمال کی قیامت پر موقوف ہی اور جب نصرانیونکی نزدیک خدا کی ندامت کا قائل
ہونا کفر و گناہ ہوا تو اونکو ضرور پڑا کہ توریت کی اس محل مذکور کو محرف کہین اب
انجیل کا حال سنو متی نی ۲۷ باب مین لکھا ہی کہ ارمیا نی خبر دی تہی کہ لوگون
نی اوسکی قیمت مین تیس درم لیی اور کمہار کی کہیت کی قیمت مین دی سو ارمیا کا
نام و نشان صحیفہ ارمیا مین نہین نہ اصل مین نہ ترجمونمین اور پادری اسکی جواب مین
کہتی ہین کہ کاتب کی خطا ہی سو یہ محض جہالت ہی اسواسطی کہ عقل سی بعید ہی کہ لاکہون
آدمی اٹھارہ سو اٹھائیس برس تک کاتب کی غلطی پر اتفاق کرتی چلی آوین باوجودیکہ شرعی
کتابونکی تصحیح مین رات دن غرق رہتی ہون اور انجیل متی اجماعی انجیل ہی اور سب انجیلونسی
عمدہ ہی جب وسکا یہ حال ہوا تو اورونکا کیا اعتبار ہی اسیطرح کاتبونکی غلطی سی
ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام بہی انجیل و توریت سی نکل گیا ہوگا اور انجیل
یوحنا کی ۲ باب مین ہی کہ عیسی علیہ السلام نی پانی کو معجزہ سی شراب بنادیا اور باقی تینون انجیلونمین یہ ذکر ہی

ہمین پس اگر یوحنا سچا ہی تو اونہون نی کسواسطی ترک کیا ایسی وقتونسی باتین اوٹھ جاتی ہی
عجب کیا کہ ان لوگون نی فرائض اور بعضی اخبار آیندہ چھوڑ دیی ہون دیکھو قرآن نی
کہین ایسا امر نہین کہ بعضی سورے یا بعضی احوال بعضی مصحفونمین ہون اور بعضونمین نہین
اور یوحنا کی ۱۳ باب مین ہی کہ مسیح نی اپنی شاگردونکی پانو دہوئی اور اپنی لنگی سی پونچھی
تینونمین نہین اور متی کی ۱ باب مین ہی کہ یوسف جو مریم کا شوہر تہا یعقوب کا بیٹا تہا
اور یعقوب متان کا اور متان الیعازر کا اور لوقا کی ۳ باب مین ہی کہ مسیح بیٹا یوسف کا
تہا وہ بیٹا ہلی کا وہ بیٹا متات کا وہ بیٹا لاوی کا اور متی کی ۱۶ باب مین ہی کہ مسیح نی فرمایا
کہ اونمین سی جو یہان کہڑی ہین بعضی ہین جو موت کا مزہ جب تک ابن آدم کو اپنی
بادشاہت مین آتا نہ دیکہہ لین نہ چکہینگی لیکن وہ سبکی سب مرگئی اور اٹہارہ سو
برس گذر گئی پر حضرت عیسیٰؑ اپنی سلطنت و بادشاہی مین نہ آئی اور مرقس و لوقا نی
لکہا ہی کہ عیسیٰؑ بعد مرنیکی گیارہونکو دکہائی دیا اور قرنتیہ مین ہی کہ بارہونکو
دکہائی دیا اور مرقس نی لکہا ہی کہ سولی دینی کیوقت لوگ عیسیٰؑ کی پاس شراب
لی گئی تاکہ وہ پئی لیکن اونسی نلی اور تینون نی لکہا ہی کہ سرکا لی گئی اور یوحنا کی ا
باب مین ہی کہ یحیی نی عیسیٰؑ کو اپنی پاس آتی دیکہا اور کہا دیکہو خدا کا برہ جو جہان کی
گناہ اوٹہاتا ہی یہ ہی وہ جسکی حق مین مینی کہا کہ ایک مرد میری پیچہی آتا ہی اور وہ مجہسی
بہتر ہی اور یحیی نی گواہی دی کہ مینی روح کو جیسی کبوتر آسمان سی اوترتی دیکہا اور وہ
اوسپر ٹہہری اور مین اوسی نجانتا تہا پر جسنی مجہی بہیجا کہ پانی سی اصطباغ دون اوسنی
مجہی کہا جسپر تو دیکہی کہ روح اتری اور ٹہہری وہ ہی وہ جو روح قدس سی اصطباغ
دیتا ہی سو مینی دیکہا اور گواہی دی ہی کہ یہ خدا کا بیٹا ہی اور متی کی ۳ باب مین ہی کہ عیسیٰ

اردنکی کناری تیرہ یحیی کی پاس آیا تاکہ اوس سی اصطباغ پاوی ور یحیی نی اوسی منع کیا اور کہا کہ مین تجہہ سی اصطباغ پانیکا محتاج ہون اور تو میری پاس آیا ہی تب عیسیٰ نی جواب میں اوسی کہا کہ اب اجازت دی کیونکہ ہمین یون مناسب ہی کہ تو اب کی سب راستبازی پوری کرین تب اوسنی اوسی اجازت دی اور عیسیٰ جب اصطباغ پا چکا فی الفور پانی سی نکل کر اوپر آیا کہ ناگاہ اوسپر آسمان کی دروازی کہل گئی اور اوسنی خدا کی روح کو کبوتر کی مانند اترتی اور اپنی اوپر آتی دیکہا اور دیکہا یک آسمان سی ایک آواز آئی کہ یہ میرا پیارا بیٹا ہی اور اوسیکی الامین ہی کہ یحیی نی قیدخانہ مین سی اپنی دو شاگرد مسیح کی پاس بہیجکر اوس سی پوچہوایا کہ آیا وہ جو آنی والا تہا تو ہی یا ہم دوسری کی راہ دیکہین اور مرقس نی نہ بروہ کا ذکر کیا ہی نہ یحیی کی دونو شہادتونکا اور نہ اصطباغ سی منع کرنیکا نہ شاگردونکی وساطت سی خبر منگانیکا سو یہانسی تینون انجیلونکا اختلاف ظاہر ہوا کیونکہ یوحنا نی ثابت کیا کہ یحیی نی مسیح کو بیشک پہچان لیا اور متی کی قول آپس مین متناقض ہی کیونکہ اوسکی پہلی قول سی معلوم ہوتا ہی کہ یحیی نی عیسیٰ کو پہچانا اسواسطی کہ اگر نہ پہچانتا تو یہ کیون کہتا مین تیری اصطباغ کا محتاج ہون اور دوسری قول سی صاف ظاہر ہی کہ نہ پہچانا تہا اسواسطی کہ اگر پہچانا ہوتا تو شاگردونکو نہ بہیجتا اور سوا اسکی یوحنا نی آسمانکی دروازی کہل جانیکا ذکر اور آسمانسی آواز آنیکا حال کچہہ نہین لکہا اور متی لکہتا ہی کہ عیسیٰ اصطباغ کی بعد فی الفور پانی سی نکل آیا اور دیکہا یک آسمان سی آواز آئی کہ یہ میرا بیٹا ہی بہلا ای متی سنو تو اگر یہ آواز آئی ہوتی تو یحیی جو وہان موجود تہی ضرور اوس آواز کو سنتی اور سنکر پہچانتی کہ مسیح ابن اللہ یہی ہی اور اگر پہچانتی تو پہر کاہیکو شاگرد بہیجتی اور جب بہیجی تو

معلوم ہوا کہ آواز نہ آئی تھی اور یہان سے یہ بھی نکلتا ہے کہ پیشتر سے عیسی ع کو کچھ معلوم نتھا بعد
اعطاء نبوت کے آسمان کے دروازے کھلے سب کچھ انہون نے دیکھ لیا اور یہ شان کے نبوت
و رسالت کی تھی نہ الوہیت کی اور یہ بھی نکلتا ہے کہ مسیح پیشتر سے روح اللہ نتھے بعد اطاعت
کے ہوئی اور یوحنا کے ۸ مین ہے کہ مسیح نے فریسیون سے فرمایا کہ میرے بیٹے ہونے پر دو گواہ ہین
مین اور میرا باپ جسنے مجھے بھیجا ہے اور دو مردونکی گواہی تمہاری شرع مین صحیح ہے
یہان سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر یحیی ع نے عیسی ع کے بیٹے ہونے پر گواہی دی ہوتی تو وہ ضرور
کہتے کہ میرے دو گواہ ہین ایک خدا ایک یحیی اور اپکو گواہ نہ بناتے اسواسطے کہ وہ مدعی تھے اور
مدعی کی بات دعوی کہلاتی ہے باتفاق اور اپنی گواہی اپنے لیے درست نہین چنانچہ
فریسیون نے بھی یہی کہا تھا اور علاوہ اسکے اس قول مین خدا کو مرد ٹھہرایا ہے اور یہانسے
یہ بھی نکلتا ہے کہ عیسی و خدا دونو ایک چیز نتھے اور متی نے ۲۷ اور مرقس نے ۱۵ مین
لکھا ہے کہ عیسی کے ساتھ دو چور صلیب پر کھینچے گئے سو وہ دونو بھی ویسے ملامت کرتے
تھے اور لوقا نے ۲۳ مین اسبات سے انکار کیا اور کہا ایک نے ملامت کی اور دوسرے
نے تعریف سو عیسی ع نے تعریف کرنیوالے سے کہا کہ آج تو میرے ساتھ فردوس مین ہوگا
پس لوقا نے متی و مرقس کو جھٹلایا اور سوا اسکے یہان سے تو یہ ثابت ہوا کہ عیسی ع
جسدن موئے اوسی دن بہشت مین جا رہے اور نصاری بالاجماع کہتے ہین کہ عیسی ع
مر کر جہنم مین گیا ہماری نجات کیواسطے اور تیسرے دن مردونمین سے اوٹھا اور آسمان پہ
چڑھ کر خدا کی داہنی بیٹھا اور اسکے سوا اور بہت اختلافات ہین کہ بعضے ان مین سے ہمنے
صولۃ الضیغم مین لکھے ہین اور قرآن کو حقتعالی نے آج تک بے محفوظ رکھا کہ وانا لہ لحافظون
وگرنہ یہود و نصاری و فلاسفہ وغیرہم ہمیشہ تغییر و تبدیل کی درپے رہے لیکن حرف مین

ثابت نہ ہوسکا اور بڑا معجزہ ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جو آج تک موجود ہی قرآن
ہی کہ بآواز بلند فرماتا ہی وان کنتم فی ریب مما نزلنا علی عبدنا فأتوا بسورة
من مثله یعنی ای عرب کی فصیحو اگر قرآن کی کلام اللہ ہونی مین تمہین شک ہو تو اسکی
دو آیتین نہین بنائی دیتا ہون تم جہتہا باندہ کر خوب سی محنت کرو کی اسکی مانند ایک سورہ کہنی
پر مستعد ہو جب تمسی کچہ نہ بن سکیگا آپہی تمہارا شبہہ دور ہو جاویگا اور جان جاؤگی
کہ یہ کلام خدا کا ہی کیونکہ اگر آدمی کا ہوتا تو تم بہی اسکی مانند کہہ سکتی

## فصل

نصاری کہتی ہین کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کی خبر کسی نبی نی نہدی اور مسیح کی خبر آدم کی
زمانہ سی ہوتی آئی کہتا ہون کہ اثبات نبوت مین ضرور نہین کہ اگلا پیغمبر خبر دیوی
بلا معجزہ دکہانا ضرور ہوگا دوسرا جواب موسیٰ کی بعد سیکڑون پیغمبر ہوئی
جیسی داؤد و اشعیا و حزقیال و دانیال و صموئیل و ناتان و ارمیا و زکریا وغیرہم
اور توریت مین کسیکی خبر نہین اور عیسیٰ کا نام بہی تصریحاً نہین اسی سبب سی یہود
منکر ہین عیسیٰ کی پس ثابت ہوا کہ پچہلی پیغمبر کی خبر اگلی پیغمبر کی کتاب مین ہونا ضرور نہین
بلکہ جائز ہی کہ ہو اور جائز ہی کہ نہو اسی سبب سی بعضی پیغمبرونکی خبر بعضی کتابونمین ہی
چنانچہ ایلیا کی صراحتاً اور عیسیٰ کی ضمناً و کنایتاً اور بہتون کی نہین محمد صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم کی خبر اگلی کتابونمین تصریحاً و کنایتاً مسطور تہی لیکن محرفون نی صریح نام چہپا ڈالا
اور بعد تحریف کی بہی ابتک سیکڑون اشارتین اور بشارتین باقی ہین مشتی
نمونہ از خروارے بیان کرتا ہون سنو منسوب یہودا کی ۱۴ آیت مین ہی کہ حنوخ یعنی
ادریس نی جو ساتوان بیٹا آدم کا ہی فرمایا کہ خدا آویگا ہزارون فرشتونکی ساتہ تو سب
آدمیون پر حکم کریگا اور منافقونکو زجر و توبیخ کریگا بسبب اعمال نفاق کی اور خطاکارونکو

بسبب اقوال دعنت کی نتھی کہتا ہو مین منصوص علیہ اس قول کا چاہیے کہ تیغ زن قہرمان و موبخ و مہدد ہوا و رحضرت عیسیٰ میں یہ کوئی صفتین نتھین اسواسطے کہ وہ زہاد و فقرا کی لباس مین ظاہر ہوئی او کسی پر زجر و توبیخ نکرتی تھی پس نصاری کہ اس قول کو عیسیٰ ع کی خدا ہونی پر دال سمجھتی ہین صاف غلطی کرتی ہین ہان ہماری حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ذات مقدس مین یہ صفتین جو مذکور ہوئین موجود تھین اور نبی الملاحم آپ کا خطاب تھا وقد قال ع م انا رسول اللہ بالسیف اور قول وسکا خدا آویگا اس عبارت مین مضاف محذوف ہی یعنی فرستادہ خدا کا یا جلال خدا کا اور حذف کرنا مضاف کا جس جگہہ قرینہ موجود ہو سب زبانون مین شائع و ذائع ہی علی الخصوص خدا کی کلام مین چنانچہ قرآن شریف مین بھی ہے وکاین من قریۃ عتت عن امر ربھا یعنی اھل قریۃ فاتٰھم اللہ یعنی عذابہ فقبضت قبضۃ من اثر الرسول ای من اثر حافر فرس الرسول اور فرشتونسی مراد بدر کی فرشتی ہین اور اگر نصاری اس قول کو عیسیٰ ع کی خدائی پر دلیل لاتی ہین تو چاہیے کہ سلف سی لیکر آج تک جس پیغمبر سی توبیخ و تہدید واقع ہوئی ہو اوسی خدا کہنا شروع کرین کوئی کیون نہو اور استثنا کی ۳۳ مین ہی کہ خدا سینا سی آیا او رسعیر سے طلوع ہوا اور فاران کی پہاڑ سی ونیر چمکا یعنی طور پر موسیٰ ع کی واسطے توراۃ اترا اور سیکڑون پیغمبر اوسکا اتباع کرینگی ور سعیر شام مین ایک پہاڑ ہی اسمین اشارہ ہی کہ عیسیٰ ع پر انجیل اوتریگی اور نئی حکم جاری ہونگی اور فاران مکہ کا پہاڑ ہی یعنی وہان محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر وحی و قرآن نازل ہوگا اور نئی حکم نافذ ہونگی پیدائش کی ۲۱ مین ہی کہ اسمعیل دشت فاران مین رہا کرتا تھا پس یہ خبر صریح ہی ہماری حضرت

صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اور خدا کی آنی سی مراد یہ ہی کہ اوسکا جلال و جمال ظاہر ہوگا
اور نامہ و پیغام اور نامہ بر و پیغامبر اوسکی ان تین مکانوں میں آونیکی پس مضاف
بسبب ظہور قرینہ کی حذف کیا گیا والا لازم آوی کہ شہر سینا کا پیغمبر اور جبل ساعیر کا
پیغمبر اور کوہ فاران کا پیغمبر تینو خدا ہوں سو سطی کہ ان تینو مکانوں میں پیغمبر یعنی موسی و
عیسی و محمد صلی اللہ علیہم اجمعین ظاہر ہوئی ہیں آپ خدا نہیں ظاہر ہوا اور پیدایش کی
۲۷ امین ہی کہ خدا نی ابراہیم سی فرمایا ولیشمعیل شمعتیخا هنه برختی اتو وهفریتی
اتو وهربیتی اتو بماد ماد شنیم عسر نسیئم یولید ونتتیو لگوی گدول
یعنی میں سمعیل کیواسطی تیری بات سنی ہان میں و نی کت دہ و نکا بہت اور برومند
کرونگا بہت اور افزایش دونگا بہت بوسیلہ ماد ماد کی اور اوس سی بارہ رئیس
و بادشاہ پیدا ہونگی اور میں اوسکی بڑی امت بناؤنگا نصاری کہتی ہیں بارہ بادشاہ سی
بارہ بیٹی اسمعیل کی مقصود ہیں لیکن یہ باطل ہی کیونکہ وہ بادشاہ نہیں ہوئی اور دعوی
ملک و سلطنت کا دعوی نہیں کیا اور حق یہ ہی کہ ماد ماد محمد صلی اللہ علیہ و آلہ و
سلم کا نام ہی اور بارہ رئیس دوازدہ امام ہیں اور اسمعیل ع کی نسل سی زمان سابق
میں کوئی نبی نہوا سو وفای عہد کیواسطی آخری زمانی میں حقتعالی نی اسمعیل کی
سیوت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو نبی بنایا جسکی امت ایسی بڑہی کہ ستاروں سی افزون
ہوئی پس بحکم وعدہ سابقہ کی بوسیلہ محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اسمعیل ع کو افزایش
دی اور ظاہر ہی کہ کوئی امت عظیم سوای امت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اسمعیل ع
سی منسوب نہیں ہوئی اور دلائل وافیہ کا مؤلف لکھتا ہی کہ مسلمان ماد ماد کو محمد صلی
اللہ علیہ و آلہ وسلم کا نام جانتی ہیں اسواسطیکہ دونو لفظ ابجد کی حساب سی عدد میں

ہیں لیکن یہ بات غلط ہے کیونکہ بی علیحدہ کلمہ ہے اور حرف جر کا ہے اور ماد بمعنی
نسبت کی ہے اور دوسرا ماد تاکید ہے انہی کہتا ہوں کہ عدد کا موافق ہونا ضرور
نہیں اور بماد ماد ہی سمیت ہم محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا نام نہیں کہتے بلکہ صرف
ماد ماد انکا نام ہے چنانچہ روضۃ الاحباب و معارج النبوۃ میں اور امامیہ اثنا عشریہ
کی کتابوں میں مسطور ہے اور بی حرف جر کا ہے اور لغت عبرانیہ میں جو ماد ماد بمعنی کثیر
یا اشد الکثیر کی ہے سو علمیت کو مضر نہیں اکثر عربیوں اور عجمیوں کا کثیر و ابن کثیر و عظیم
و یزید و ملا مزید و افزود خان و شیخ بڑی نام ہوتا ہے اسیطرح ہماری حضرت صلی
اللہ علیہ و آلہ وسلم کو بھی توریت میں ماد ماد کہا اور وجہ ماد ماد کہنے کی یہ ہے کہ وہ
اسمعیل علیہ السلام کی افزایش کی باعث ہوئی اور اگرچہ انکا نام اور بھی لیکن یہ نام اس مقام
میں مناسب تر ہے اور ماد ماد و محمد اگرچہ لفظ و عدد و معنی میں متحد نہیں لیکن تینوں باتوں میں
قریب قریب ہیں میم دال اسمیں ہے سو میم دال اسمیں اور اسکی عدد نوے ہیں تو اسکی
بانوے اور اسکی معنی بہت زیادہ ہیں تو اسکی معنی بہا سنہرا اگر دوسرا ماد اسمیں
تاکید کیواسطے ہے تو محمد کا لفظ بھی باب تفعیل سے ہے جسکا خاصہ مبالغہ و تکثیر ہے اور
اگر تفحص کیا جائے تو عربی اور عبری زبان کی اکثر الفاظ میں تقارب پایا جائے جیسے
ادریس و درس و یعقوب و عقب و یوسف و یوسف و نوح و نوحہ و یشمعل و
اسمعیل و سلیمان و سلامت و شمعتیخا و سمعتک و ہنہ و ہا انا و برکتی و ابارک
و شنیم عشر و اثنا عشر و یولید و یولد و تابی و نبی و ایلوہیم و اللہ و عل و علی و یوم
و امر و یدبری و ارض و ارض و غیر ذلک میں اور نہیں کہ اسی قسم سے ماد ماد و
محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہو اور بالفرض اگر دونوں لفظوں میں کسیطرح کا تقارب نہو

تو بھی نقصان نہیں جسطرح بقول تمہاری ہی نصرانیوں عیسیٰ کا نام عبرانیوں عمنوایل تھا
اوسیطرح ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام ماد ماد تھا اور استثنا کی
مین ہی کہ مین بنی اسرائیل کیواسطی اونکی بہائیونسی تیری مانند ایک نبی قائم کرونگا او
اپنا کلام اوسکی مونہہ مین ڈالونگا اور جو کچھہ مین اوسی فرماؤنگا وہ اونسی کہیگا اور جو
کوئی اوس نبی کا حکم نہ سنیگا قوم سی کاٹ ڈالا جاویگا او مین اوس سی انتقام لونگا
انتہی کہتا ہون مین بیچ اعمال الحواریین کی ۳ مین بہی ہی اور بنی اسرائیل کی بہائیون مین سی
یعنی بنی اسمعیل سی کوئی نبی سوای ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ظاہر نہین
ہوا اور ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم موسیٰ کی مانند آدمی تہی اور دونہین کی مانند شرائع
کی صاحب تہی اور دونوکی شرع جبر و انتقام مین موافق ہی اور حضرت عیسیٰ تو خود بہی اسرائیل
سی تہی سی اسرائیل کی بہائیونسی اور نصرانیونکو چاہیی کہ اس خبر کو ہرگز حضرت عیسیٰ
کی خبر بنجانلین کیونکہ موسیٰ نی فرمایا کہ میری مانند پیغمبر قائم ہوگا اور حضرت عیسیٰ نصاری
کی نزدیک پیغمبر نتہی بلکہ ابن اللہ تہی اور موسیٰ کی مانند نتہی بلکہ موسیٰ کی خداوند تہی
اگر کوئی نصرانی انصاف کی آنکھین موند کر کہی کہ یہ خبر عیسیٰ کی ہی تو ہم کہین یون ہی سہی
لیکن عیسیٰ کا پیغمبر ہونا اور موسیٰ کی مانند ہونا ثابت ہوگا سو یہ ہماری مذہب کی موافق
ہی اور نصاری کی مخالف اور قول اوسکا حکم نسنیگا مراد یہ ہی کہ وہ نیا حکم لاویگا
جو توریت مین نہین اس سببسی لوگ اوسکی ماننی مین ہچکچاوینگی سو حقتعالی فرماتا ہی کہ جو
کوئی نیا حکم جانکر اوسکی نہی پر عمل نکریگا کاٹا جائیگا اور اوسسی انتقام لیا جاویگا اور
عیسیٰ نی حکم تو لائی تہی لیکن اونکی شریعت انتقامی جبری نتہی اور بالفرض اگر نبی
موعود اس آیت کی عیسیٰ ہون تو جو نصرانی یہودی ہو جاوی اوسکا قتل واجب ہی اور جو فرقہ

زنا کی بھی اوس پر رجم لازم ہوا اسواسطے حقتعالی فرماتا ہے جو اوس نبی کا حکم نمانیگا سزا
پاویگا حالانکہ حضرت عیسیٰؑ نے یہودی بننے سے اور زنا سے منع کیا ہے لیکن نصرانی یہودے
بھی ہوجاتی ہیں اور زنا بھی کرتی ہیں اور نہ حد اون پہ پہنچتی ہے نہ واجب ہوتی ہے اور
محمدی دین میں جو کوئی بعضی حکموں سے منحرف ہوتا ہے واجب القتل ہو جاتا ہے لیس اس
ہوا کہ یہی موعود اس آیت کی ہے اور استثنا کی ۳۲ میں ہے کہ بنی اسرائیل نے مجھے
اونکے سبب سے جو خدا نہیں غیرت دلائی سو میں بھی اونکی غیر لوگوں سے اونکو غیرت
دلاونگا وہ غیر قوم جو نافہم ہیں یعنی اونہوں نے بت پوج کر مجھے غیرت دلائی سو میں
بھی اونکو محمدی امت سے غیرت دلاؤنگا کیونکہ اونہوں نے میری غیر کو جو نافہم تھا
بزرگ بنایا سو میں بھی اونکی غیر اونکو جو نافہم ہیں بزرگ بناؤنگا اونہوں نے میری لونڈیوں
غلاموں مخلوقوں کو میری برابر ٹھہرایا سو میں بھی لونڈی بچوں کو اونکی برابر بناؤنگا سو ویسا ہی کیا
حقتعالی نے قرآن میں بھی خبر دی ہے کہ یعنی اوّن
هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا اور
پڑھی امی نبی کا ذکر توریت میں لکھا ہے کہ الَّذِينَ يَتَّبِعُونَ الرَّسُولَ النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِي
يَجِدُونَهُ مَكْتُوبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيلِ اور غیر قوم یونانی نہیں ہوسکتی کیونکہ
اونکا عقل و شعور مشہور ہے اور تفصیل اس قول کی صولۃ الضیغم میں مسطور ہے اور زبور
۳۷ میں ہے کہ وہ جو خدا کی طالب ہیں اور فقرا سو زمین کی وارث ہونگی اور بدکار کاٹے
ڈالیجائینگی سو یہ دونو امر ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے واقع ہوئے اور الفقر
فخری آپ کا مقولہ تھا اور قرآن شریف میں ہے وَلَقَدْ كَتَبْنَا فِي الزَّبُورِ مِنْ بَعْدِ
الذِّكْرِ أَنَّ الْأَرْضَ يَرِثُهَا عِبَادِيَ الصَّالِحُونَ اور ۴۵ میں ہے کہ تو حسن میں بنی آدم سے
کہیں زیادہ ہے تیری ہونٹوں میں نعمت بتائی گئی اس لیے خدا نے تجھے ہمیشہ مبارک کیا اے

پہلوان تو جاہ وجلال سی اپنی تلوار حمائل کر کی اپنی ران پر اللہ کا کلمہ حق اور عدالت ساتھ ہو
ہو تیرا دست راست ہیبت ناک کام کریگا تیری تیر تیز ہین امتین تیری تحت فرمان
ہونگی پہل گرینگی پہر فرماتا ہی تیری اجداد کی عوض تجہی لڑکی دی جائینگی کہ تو ساری زمین مین
اونکو امرا کریگا انتہی کہتا ہون مین یہ قول عربی زبور کی ۴۵ مین ہی اور بجای پہلوان کے
جبار کا لفظ اوسمین ہی اور صاف ہی آشکار کہ عیسی ع نہ پہلوان تہی نہ جبار نہ جاہ وجلال
رکہتی تہی نہ تلوار نہ ظاہر ہوا اونسی کوئی ہیبت ناک کار اور عیسی ع تیر بہی نرکہتی تہی اور ہمارے
ہان تیراندازی مسنون ہی کہ اسمعیل ع کی وقت سی چلی آتی ہی اور امتین بہی عیسی ع کی مطیع
نہوئین مگر تہوڑی لوگ اور عیسی ع کوئی جد صحیح نرکہتی تہی رہی اجداد فاسدہ جنکی اعتبار سی
وہ ابن داؤد کہلاتی ہین سو سب بنی اسرائیل تہی کہ سلاطین و انبیا و اقویا ہوتی
چلی آئی اور لڑکی بہی نرکہتی تہی باپ دادونکی عوض میسر ہوتی پس ثابت ہوا کہ یہ خبر
ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہی کہ اونکی اجداد حقیقی سالہای دراز
نبوت وسلطنت سی محروم رہی سو اسکی عوض مین اونکی اولاد کو ولایت وسلطنت ملی اور
امام مہدی ع پر یہ دونو تمام ہونگی اور ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسی قوی تہی کہ
رکانہ پہلوان کو آپ نی پٹک دیا اور یہ ایسی حسین تہی کہ جابر بن سمرہ رض نی کہا ہو احسن من القمر ۱۲
اور ۷۲ مین ہی کہ وہ میری بندونمین صداقت سی حکم کریگا محتاجونکو بچاویگا ظالمون (وہ حسین زیادہ ہی چاند سی ۱۲)
کو ٹکڑی کریگا جب تک چاند سورج باقی رہین گی ساری پشتونکی لوگ اوس سی ڈرا
کرینگی وہ باران کی مانند کاٹی ہوئی گہاس پر نازل ہوگا اور بہوئی کی مینہ کی طرح زمین کو
سیراب کریگا اوسکی عصر مین جب تک چاند باقی رہیگا راست باز پہیلین گی اور سلامتی کامل
ہوگی سمندر سی سمندر تک اور نہرون سی انتہائی زمین تک اوسکا حکم ہوگا بیابان کے

باشندی اوسکی تعظیم کرینگی اور اوسکی دشمن خاک چاٹینگی ترسیس اور جزیرونکی
سلاطین تحفہ لاوینگی تمام قبائل اوسکی خدمت کرینگی کیونکہ وہ شکستہ دلونسی نرمی
کریگا اور محتاجونکی جان بچاویگا اوسپر ہمیشہ درود بہیجینگی ہر روز اوسکی مبارکباد
کہینگی ایک مٹھی بہر گیہون ہونگی اوس زمین مین جو پہاڑون کی چوٹیون پر ہی اونکی
پہل درخت لبنان کیطرح جہڑ جہڑائینگی اور شہر کی لوگ سبزہ زار کی مانند پہیلینگی اوسکا
نام مدام باقی رہیگا جب تک آفتاب رہیگا اوسکی نام کا رواج ہوگا لوگ اوسکی
باعث مبارک ہونگی ساری قوم اوسی مبارک کہینگی انتہی کہتا ہون مین یہ خبر ہماری حضرت
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ہی کیونکہ وہ ایسی صادق تہی کہ قبل از نبوت عرب اونکو امین
کہتی تہی اور عیسیٰ نبی بہی اونکو روح الصدق کہا اور قرآن اونکی شان مین فرماتا ہی
الَّذِي جَاءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهِ اور تا قیامت لوگ اونہین سی ڈرتی ہین
جنکی شرع تیغ زن ہی اور قاطع ظالمین سوا اونکی کسی نبی کو یہ دین دائم و غلبہ دیا گیا
چارونطرف ہماری ہی سید کا دین پہیلا اعراب اور بدوی اور پہاڑی اونکی تعظیم
کرتی ہین اور اونکا بدخواہ ہوا لا بتر تہی حبش کا نصرانی بادشاہ اوسکی سامنی مسلمان ہوا
ہرقل روم کا مالک اوسکی نبوت کا مقر ہوا عظیم الشان بادشاہونکو اوسکی نامہ
گئی ایران و توران و روم و شام و ہند و سند وغیرہ سب اوسکی اور اوسکی
مطیعون کی ہاتہ فتح ہوئی ساری امتون نی اوسکی خدمت کی اوسپر ہمیشہ صلوۃ کہی جاتی ہی
اوسکی واسطی پانچ وقت دعا کی جاتی ہی ایک مٹھی بہر گیہونکی دانہ تہی عرب کی پہاڑون پر
کہ احد و بوقبیس و عرفات و جبل حرا و جبل ثور و قیقعان وغیرہ ہین سو برشکالی
سبزی کی مانند ہاتہون بڑہی اور کوسون پہیلی اور مکہ کی زمین پہاڑونسی گہری ہی چنانچہ صولۃ الضیغم

مین تفصیل مسطور ہی اور ۹۱ مین ہی کہ وہ جو حق تعالی کی پردہ تلی سکونت کرتا ہی سو اوس قدرت
والی کی ہمایی تلی رہیگا وہ خدا سی کہتا ہی کہ وہ میرا مددگار و مامن ہی میرا خدا جسپر میرا توکل
ہی کیونکہ وہ تجھی صیادونکی پہندی سی اور مہلک وبا سی نجات دیگا وہ تجھی اپنی بال و پر تلی چہپا کر
بیخطر رکہیگا توراتکی ہیبت سی نہ ڈریگا اور نہ اوس تیر سی جو دنکو اڑتا ہی اور نہ اوس
مری سی جو اندہیری مین آتی ہی اور نہ دوپہر کی شیطان سی تیری بائین ہاتہہ ہزار
گر جائینگی اور تیری داہنی دس ہزار اور یہ مصیبت تجھتک نزدیک نہوگی فقط تو اپنی آنکہون سی
دیکہا کریگا اور شریرون کی سزا دیکہیگا کیونکہ تو نی خدا کو اپنا ملجا کیا تجھپر کوئی شر
نہ آویگا اور نہ کوئی آزند و با کیونکہ وہ اپنی فرشتونکو حکم کریگا کہ تیری نگہبانی کرین
وہ تجھی اپنی ہاتہون پر اوٹہا لین کی تا نہو کہ تیری پانو کسی پتہر پر لگین تو شیر و اژدہی کو
لتاڑیگا اور اسلئی کہ اوسنی مجہسی دل لگایا مین اوسی نجات دونگا اور بلند کرونگا کہ اوسنی
میرا نام پہچانا وہ مجہسی دعا مانگیگا اور مین قبول کرونگا مین اوسکی ساتہہ ہونگا مین اوسی
چہڑاونگا اور معزز و ممجد کرونگا انتہی ملخصا کہتا ہون کہ یہ خبر عیسیٰ ع کی نہین ہوسکتی کیونکہ
وہ تو نصرانیونکی نزدیک خدا تہی اور مجد و جلال مین اوسکی مشابہ تہی پہر کاہیکو اوسنی
توکل کرتی اور کاہیکو فتو آتسی بہاک کر اوسکی سایہ تلی چہپتی اور اگر ہم مان لین کہ اونہین کی
خبر ہی تو اونکا بندہ ہونا ثابت ہوجاویگا ولیکن قول اوسکا صیادونکی پہندی سی تا آخر
اسپر دلالت کرتا ہی کہ یہ خبر حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی تہی کیونکہ عیسیٰ ع بزعم
نصاری کی مقتول ہوئی اور دشمنونکی جال سی نہین نجات نملی اور ہمارے حضرت صلی اللہ
علیہ و آلہ وسلم نی اپنی دشمنون پر غلبہ پایا سحر و زہر و تیغ نی اونپر اثر نہ کیا وہ خدا کی سایہ مین
جبتک رہی بیخطر رہی اور اگر ہم تسلیم کرین کہ یہ خبر عیسیٰ ع کی ہی تو ثابت ہوجاویگا کہ یہودنی

اونکی قتل کا ارادہ کیا لیکن وہ مقتول نہوئی خدا نی اونہین ہلاکت سی نجات دی اور وَمَا قَتَلُوهُ
وَمَا صَلَبُوهُ وَلَكِن شُبِّهَ لَهُمْ اور قول اوسکا تورات کی ہیبت سی تا آخر اسکی
موافق حقتعالی نی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سی معوذتین مین خطاب کیا کیونکہ کافرون
نی آپ پر سحر کیا تہا سو یہ دونو سورے بہیجکر خدا نی اونہین نجات دی اور قول اوسکا
ہزارون گرجائینگی یہ خبر جہاد کی ہی کہ عیسیٰ کرسی ہب سی صادق نہین ہوسکتی
اور قول اوسکا فرشتونکو حکم کریگا اسیکی موافق قرآن مین ہی وَاللهُ يَعْصِمُكَ
مِنَ النَّاسِ اور بتواتر ثابت ہی کہ بدر کی دن ہزارون فرشتی آپ کی ساتھ
ہوکر لڑی اور عیسیٰ کی مدد کو اگر فرشتی اوترتی تو وہ قتل نہونی پاتی اور شیطان
نی عیسیٰ سی کہا کہ اگر تو خدا کا بیٹا ہی تو آپ کو پہاڑ پر سی نیچی گرا دی کیونکہ اوسکی
فرشتی تجہی ہاتہون پر اوٹہالین کی تیرا پاؤن پتہر پر نہ لگنی پاویگا لیکن عیسیٰ نگری اور شیر
اور اژدہی سی مراد سرکش وموذی ہین کہ ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نی اونہین پامال کیا اور قول اوسکا دعا مانگیگا اسمین اشارہ ہی کہ وہ میرا دست نگر
ومحتاج ہوگا اور بندہ ہوگا سو حضرت عیسیٰ نی دعا مانگی ہی یا نہین مانگی اگر نہین
مانگی تو یہ خبر اونپر صادق نہوگی پس محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خبر ہوگی وہو المطلوب
اور اگر مانگی تو وہ محتاج اور بندہ خدا کی ہونگی وہو المطلوب ولیکن یہ خبر زبور کی
اونپر اسواسطی صادق نہوگی کہ انہون نی جہاد نہین کیا اور انجیل مین ہی کہ
عیسیٰ نی اپنی شب گرفتاری مین نجات کی دعا مانگی تہی لیکن باوجود اسکی تہی مین
کہ وہ مقتول ہوئی اس سی معلوم ہوا کہ اونکی دعا قبول نہوئی اور قول اوسکا مین
اوسی چہراونگا یہ بہی عیسیٰ پر صادق نہین کیونکہ خدا نی اونہین نہ چہرایا یہان تک کہ قتل ہوئی

اور قول اوسکا مجدد و معزز کرونگا یعنی محمد بناونگا اور ۵۰ ۱۳ مین ہی کہ ای بابل مبارک
بندہ ہی وہ جو تیری سلوک کا جو تونی ہمسی کیا ہے انتقام لیوی اور تیری لڑکونکو پتہر پر پٹک کر کچلی
اور صحیفہ اشعیا کی ۱۳ مین ہی کہ ای بابل سن مینی اپنی بہادرونکو جو میری خداوند ہیں سرور
ہین بلایا ہی پہاڑون مین ایک قوم کی آواز ہی جیسی ایک بڑی لشکر کا شور ہے اونکی متولی
دُنیٰ کی آوازہی وہ ملک دور سی آتی ہین یعنی خدا آتا ہی اور اوسکے قہر کی ہتیار تو ساری
زمین کو ہلاک کری اب تم واویلا کرو کہ خدا کا دن نزدیک ہی وہ قادر کی طرف سے
وبا کی مانند آویگا سو ساری ہاتہہ اوسکے نیچی ہوجاوینگی اور ہر ایک آدمی کا دل گداز ہوجاویگا
اور اونکی چہری شعلی کی طرح ہونگی مین ظالمونکا غرور ڈہاونگا اور ایک مرد کو چوکہی سونی سے
زیادہ گران بہا کرونگا بابل جو مملکتونکی حشمت ہی سدوم و عاموراکی مانند ہوجاویگا جنکو
خدانی الٹ دیا وہ پشت در پشت ویران رہیگا وہان عرب لوگ ہرگز خیمی استادہ نکرینگی
اسکا وقت نزدیک پہونچا ہی اور اشعیا کی ۲۱ مین ہی کہ خواب مین دو سوار نظر آئی ایک گدہی پر
دوسرا اونٹ پر سو ایک اونمین سی کہتا ہی بابل گر گیا گر گیا اور اوسکی تمام بت آتش مین
گئی نبوت ہے ادوم و ساعیر مین نبوت ہی عرب و بنی قیدار مین اور ارمیا کی ۲۷ مین ہی
کہ مینی سب زمین بخت نصر شاہ بابل کو دی سو وہ اور اوسکا بیٹا اور اوسکی بیٹی کا
بیٹا گروہونکو اپنا مطیع بناوینگی اوسوقت تک کہ اوسکی زمین کا عقاب آوی اور
گروہ بیشمار و ملوک بسیار اوس عقاب کی مطیع ہون اور ۵۰ مین ہی کہ صف باندہکے
بابل پر ای کماندارو اور تیر اندازی کرو اوسپر لڑائی کی اور لوٹنی کی بڑی آوازہی کلدانیون
زمین پر خدا کلدانیہ اور بابل پر تلوار رکہیگا اور بابل تا ابد آباد نہوگی امت عظیم آخر زمین سی
آویگی اونکی ہاتہہ مین کمانین اور چہری ہونگی وہ رحم نکرینگی دریا کا سا شور ہوگا وہ فرس کی

سو ایمین فراست کاملہ رکھینگی اور شاہدات کی ۱۳ ۱۸ امین یوحنا کہتا ہی کہ مینی ایک
ملک دیکھا کہ آسمان سی وترا اویکے ساتہہ سلطان عظیم ہی سو زمین اوسکی چہرہ کی
نور سی چمک اوٹھی اور اوینے للکار کر کہا کہ مینی بابل کو جو بڑا شہر تہا ڈہا دیا ہی سو یعنی وہ
وہ بہت ہی خراب ہوگیا تہا سو اب کبہی وسمین چراغ نہ جلیگا اور سطیح کاہن نی نوشیروانکو
خبردی کہ اذا ظہر التلاوۃ وبعث صاحب الہراوۃ وفاض وادی السماوۃ
وغاضت بحیرۃ ساوۃ وخمدت نیران فارس لم تکن بابل للفرس مقاما ولا
الشام لسطیح مناما سو ان ساتون خبرونمین تابل کیا چاہیی دیکہو داؤدؑ نی خبردی کہ
بابل جو عراق کی شہرونمین سی ہی ایکدن ٹوٹیگا سو وہ اشعیاؑ کی وقت تک ٹوٹا سو یعنی
اونہون نی بہی خبردی کہ اوسکی ٹوٹنی کا دن آگیا ہا اور ٹوٹ کر پہر آباد نہوگا اور وہ
حضرت ارمیاؑ کی وقت تک بہی ٹوٹا بلکہ اونہین کے وقت مین شاہ بابل کا بوقیم کو جو
بنی اسرائیل کا بادشاہ تہا پکڑ لیگیا تب وہ نہون نی پکار کر کہا کہ ابہی بابل کی توڑنیوالو
آ رہا لوگو نکو معلوم ہو کہ انبیا کی خبر جہوٹی نہین وہ ضرور ٹوٹیگا لیکن حضرت عیسیٰؑ کا
بہی وقت ہوگذرا اور اسرائیلی نبوت کا انقطاع بہی ہوگیا پر بابل ٹوٹا تب لوگونکو
شبہہ پڑا کہ یہ کیسی خبر تہی تب عیسےٰؑ نی خواب مین یوحنا سی بتایا کہ انبیا کا قول جہوٹا نہوگا
ضرور وہ دن آنیوالا ہی اور یوحنا کی قول پر بہی جب چہہ سو برس کی قریب گذری
تب سطیح کاہن نی نوشیروان کو جو فارس بابل کا بادشاہ تہا خبردی کہ اب
بابل کی ٹوٹنی کی نشانیان ظاہر ہوئی ہین کیونکہ فارس کا آتشکدہ بجہہ گیا اور سماوہ
ندی کہ سوکہی پڑی تہی جاری ہوئی اور ساوہ تالاب سوکہہ گیا اور پیغمبر صاحب
عصا و صاحب تلاوت پیدا ہوا سو وہ مبعوث ہوگا اور تمام فارس مین اونکا عمل ہوگا

اور بابل ٹوٹ جائیگا اور چودہ شخص تیری اولاد سی ابھی اور سلطنت کرینگی سو ستر
پچہتر برس کے عرصے مین اون چودہونکی سلطنت ہوگئی اور ہماری حضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کی رحلت کی چھٹی برس حضرت عمرؓ نی بابل و سیلوس و ساباط و بیت المقدس
فتح کیا چنانچہ الفیہ و جام جہان نمای ناصریہ وغیرہ تواریخون مین مذکور و مسطور ہی پس
خبر سب انبیا کی ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عہد مین صادق ہوئی
پس مبارک بندی وہی ہین کہ بزم و رزم مین اونپر درود و برکت بھیجی جاتی ہین کہ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اور خاص بندی خدا کی بھی وہی ہین کہ
محمد کو عبد اللہ و رسولہ جانتی ہین اور حضرت عیسیٰؑ تو نصاری کی نزدیک بندہ نہین اور ہماری
نزدیک بندہ ہین لیکن اونکی عہد مین بابل ٹوٹا ایسی خبرین اونکی نہونگین اور خدا کی بہادر بھی
ہماری ہی حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین جنکی امتونکا اسد اللہ و سیف اللہ
خطاب ہی اور وہی خدا کی مظفر لشکر ہین کہ اُولٰٓئِکَ حِزْبُ اللّٰہِ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰہِ
ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ اور اونہین کی شان مین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ ہی عرب کی
پہاڑونسی اونہین کی جہاد کا ڈنکا بلند ہوا وہ اوس مملکت سی آئی جو بنی اسرائیل کی
ملکونسی یعنی مصر و کنعان و بیت المقدس و دجلہ اردن و بیابان مواب و ناصرہ
وغیرہ سی ظاہراً و باطناً دور ہی ظاہر مین تو اسواسطی کہ حجاز سی اور ان شہرون سی
ہزارون کوس کا فاصلہ ہی اور باطن مین اسواسطی کہ وہ لوگ اجنبی تھی اسرائیل کی
اولاد سی نتھی سب ہاتھ اوس سی نیچی ہوئی وہ سب پر غالب ہوئی اور ہر ایک آدمی کا
دل اونکی عہد مین رعب و ہیبت سی یا خدا کی ذوق و شوق سی گداز ہوا ظالمونکا غرور
ڈہایا گیا وہ بنی زر مغربی سی زیادہ عزیز و گران بہا ہوا بابل کی بتونکو اوسکی اتباع نی توڑا

اور عرب فی و سمین بود و باش تہی منتخب اللغات اور برہان قاطع مین ہی کہ بابل اب
ویران ہی شتر سوار وہی ہین شترونکی افراط اوسیکی ملک مین ہی اور خر سوار عیسیٰ ہین
ساعیر وادوم مین عیسیٰ نبی ہوئی اور عرب و بنی قیدار یعنی بنی اسمعیل کی نبی محمد صلی
اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوئی وہ عقاب جسنی فارسیونکی زمین چہینی اور بابل کو فتح
کیا اور بہت بادشاہونکو مطیع بنایا محمد ہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین اور عیسیٰ
پر عقاب کا لفظ صادق نہین کیونکہ وہ شکاری پرندہ ہی کہ اپنی چنگل کے
زور سی کہاتا ہی اور عیسیٰ نی فارس پر عمل بہی نہین پایا اور کماندار اور تیرانداز محمد ہی
لوگ ہین جنکی پیغمبر نی فرمایا ارموا بنی اسمٰعیل فان اباکم کان رامیا اور فرمایا من
علم الرمی ثم ترکہ فلیس منا اور کتاب پیدایش مین بہی ہی کہ اسمعیل تیرانداز تہا
اور صلاح الدین کی فوج تیراندازی ہی کی زور سی لاکہون فرنگیونکو شکست دیتی تہی
اور عربی گہوڑی سب سے مشہور ہین اور جہاد یونکی گہوڑون کی تعریف قرآن
مین مذکور ہے اور ہماری حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پاس
بہت گہوڑی تہی اور گہوڑی کی برابر آپ کسی چیز کو دوست نرکہتی تہی اور فرماتی
تہی الخیل معقود فی نواصیہا الخیر اور صاحب عصا وہی تہی جنہون نی
عاصیونکو زیر عصا کیا جنکی شان مین زبور و مشاہدات وغیرہ مین مذکور ہی کہ تہنین
عصا لیکر منونکو ہنکاتا جورگڈنگی جنکی شرع مین عصا رکہنا مستحب ہی جنکی عہد مین کہانت
بت وسلم موقوف ہوگئی اگر نصاری کہین کہ شاید بابلکو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
سی اگلی اور کسی پیغمبر نی توڑا ہو پس یہ خبر اوسیکی ہوگی نہین اول تو کسی مورخ نصرانی
یا یہودی یا مسلم نی یہ لکہا نہین کہ بابل کو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سی پیشتر کسی نی توڑا دوسرے

یہ ہی کہ اگر بالفرض وہ ٹوٹتا تو پھر بموجب اخبار انبیا کی کبھی آباد ہوتا لیکن وہ یوحنا کی وقت
تک آباد تھا تب تو اوسنی فرمایا کہ یہ ویران ہوا چاہتا ہی اور سطیح کی وقت تک بھی
آباد تھا پس ثابت ہوا کہ اول جسنی بالکل ویران کیا محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم
تھی اور اونکی ویران کرنیکی بعد پھر آج تک آباد ہوا پس تمام تعریفیں جو بابلکی توڑنیوالی کی
شان مین لکھی ہین ونپر صادق آئین اور نبوت اونکی ثابت ہوگئی فاشہد ان محمدا عبد
اللہ و رسولہ اور یہان سی حماد کی بھی تعریف اور حضرت عمرؓ کی بھی تعریف نکلتی ہی
اور اگر سوا اس خبر کی اور کوئی خبر اس مختصر مین نہ لکھی جائی تو مضائقہ نہین یہی تنہا کافی
ہی فانصف ولا تعسف اور سلیمانؑ کی تسبیحۃ التسابیح مین ہی کہ چاہی کہ میری بھائی کا
بیٹا اپنی باغ مین وارد ہو اور اوسکی میوہ کھائی اے اورشلیم کی لڑکیو مین تمہین قسم دیکر
کہتا ہون کہ جب میری بھائی کی بیٹی کو پاؤ تا خبر دینا کہ مین اوسکو بہت دوست رکھتا ہون
میری بھائی کا بیٹا سرخ وسفید ہی اوسکے دونو ہاتھ گویا ترسیس کا سونا بھرا ہوا ہی
انتہی کہتا ہون مین حضرت سلیمانؑ نی آپکو اسرائیلی کہا اور اسرائیلیونکی بھائی اسمٰعیلی
ہین جو ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی باپ دادی تھی اور باغ سی مراد ملک سلطنت
ہی اور اورشلیم کی لڑکیان اوسکے باشندی ہین اسمین اشارہ ہی کہ اورشلیم کی لوگ
محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو اور اونکی سلطنت کو دیکھینگی اور رنگ ہماری حضرت صلی
اللہ علیہ و آلہ وسلم کا سرخ وسفید تھا اور ترسیس کی سونی سی مراد یہ ہی کہ فارس
کا ملک و مال اونکی ہاتھ آویگا پس یہ خبر عیسیٰؑ کی نہین اور سلف کی کسی نصرانی نی اسی عیسیٰؑ کی
خبر نہین کہا اور اگر وہ مقصود ہوتی تو سلیمانؑ بہن کا بیٹا کہتی کیونکہ اونکی باپ نہ تھا اور اگر
ابن اللہ کا ذکر آویگا تو سلیمانؑ اخ اللہ ہو جاوینگی اور صحیفہ شعیا کی ۲ مین ہی کہ آخری دنون مین

ایسا ہوگا کہ خداوند کی گھر کا پہاڑ پہاڑونکی چوٹیون پر بنایا جاویگا اور ساری قومین
اوسکی طرف روانہ ہونگی اور کہین گے آؤ ہم خدا کی پہاڑ پر چڑہین اور اوسکی گھر مین
جاوین وہ ہمکو اپنی راہین بتاویگا ہم اوسپر چلین گے کیونکہ شریعت صیہون سے اور خدا کی بات
اورشلیم سے نکلیگی اور وہ امتونکی درمیان عدالت کریگا اور بہت لوگونکو ڈانٹی
گا انتہی سو روانہ ہونی والی قوم حاجی لوگ ہین اور خدا کا پہاڑ عرفات اور اوسکا
گھر کعبہ جو پہاڑونسی گھرا ہوا ہی اور صیہون بیت المقدس کی پہاڑ کو کہتی ہین اور اورشلیم
بیت المقدس کا نام ہی سو فرماتا ہی کہ وہانسی عیسوی شریعت موقوف ہوگی اور
یہ عیسیٰ ع کی خبر نہین ہوسکتی کیونکہ اونہون نی عدالت نہین کی اور کسیکو جزا و سزا
نہین پہنچائی اور کسی کو ڈانٹا نہین اور اسی مین ہی کہ خدا قومونکی لیی دور سی ایک
نشان کھڑا کریگا اور اونہین زمین کے اطراف سی سیٹی بجا کر بلاویگا وی دوڑکر
جلد آوینگی کوئی اونمین نہ تہکیگا نہ پہسلیگا نہ اونگہیگا نہ سوجاییگا نہ کسیکا کمربند واہوگا
نہ کسیکے جوتی کا تسمہ کہل جاییگا اونکی خدنگ تیز ہین اونکی ساری کمانین کشیدہ ہین
اونکی گھوڑونکی سم چقماق کی پتہر کی مانند ہونگی اور اونکا چکر بگولی کی مانند اور شیر کی مانند
گرجیگا اور شکار پکڑیگا انتہی یہ محمدی جہادیون کی تعریف ہی اور اسکے موافق ہی
وَالْعَادِيَاتِ ضَبْحًا فَالْمُورِيَاتِ قَدْحًا فَالْمُغِيرَاتِ صُبْحًا فَأَثَرْنَ بِهِ
نَقْعًا فَوَسَطْنَ بِهِ جَمْعًا اور شیر کی مانند گرجنی والا نبی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
ہین اور اسی مین ہی کہ اس امت کی سی باتین کرو اور جس سی یہ ڈرتی ہین نہ ڈرو صرف
لشکرونکی خداوند سی ڈرو کیونکہ وہی مقدس ہے اور وہی پہاڑی ٹہنگولا پتہری وہ
اسرائیلونکی لیی ہی اور اورشلیم کی لیی پھندا جال اور قریب ہی کہ لوگ ٹہوکر کہاینگی اور

گرینگی اور ٹوٹینگی اور قید کیی جائین گی پس لپیٹ رکہو دستاویزین اور مہر کر کی رکہہ چہوڑو صحیفی جو میری شاگردونکی بیچ ہین اور مین اب انتظار کرونگا اوس مالک کا جو موںہہ چہپاویگا اسرائیلیونسی اور اوسی پر تک لگائی رہونگا انتہی کہتا ہون مین نصاری اسی عیسیٰ کی خبر جانتی ہین اور اونکی الوہیت کی دلیل سمجہتی ہین لیکن بڑی غلطی مین ہین کیونکہ پہلی صفت اسمین یہہ ہی کہ وہ لشکرونکا مالک ہی سو عیسیٰ ملک و لشکر و تیغ و سلطنت کچہہ نرکہتی تہی اور دوسری صفت یہہ ہی کہ وہ پتہر ہی جسمین لوگ ٹہوکر کہائینگی تا آخر سو عیسیٰ ایسی نتہی کیونکہ اونکی شرع مین قتل و حبس کا حکم نتہا بلکہ محض حمایتی تہی جس سی کسی کو نہ صدمہ پہنچا اور نہ کوئی گرا نہ ٹوٹا نہ قید ہوا اور تیسری صفت یہہ ہی کہ وہ اسرائیلیونسی موںہہ چہپاویگا سو عیسیٰ ایسی نتہی بلکہ خاص اسرائیل ہی کیواسطی مبعوث ہوئی تہی اور خود بہی اسرائیلی تہی چنانچہ ذکر اسکا آویگا انشاء اللہ تعالی اور چوتہی صفت یہہ ہی کہ وہ سب شریعتونکا ناسخ ہوگا اور عیسیٰ اگرچہ واقعمین ناسخ تہی لیکن نصاری کو اس سی انکار ہی کہتی ہین کہ وہ شریعتونکی ناسخ نتہی بلکہ مکمل تہی اور انجیل سی دلیل لاتی ہین اور رسالۃ النبوۃ کی مولف نی محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر اعتراض کیا ہی کہ اگر وہ سچی نبی ہوتی تو اگلی شرعونکی خلاف حکم ندیتی اور ایک ایک مرد کو چار چار جوروان کرنا جائز نرکہتی پس ضرور ہوا کہ نصاری اس حوال کو عیسیٰ کی خبر نجانین بلکہ محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خبر سمجہین کیونکہ اشعیا اپنی تابعین سی فرماتی ہین کہ اس مت کی سی یعنی یہود کی سی باتین نکرو اور اونکی طرح فلسطین و روم و مدین وغیرہ کی بادشاہونسی نڈرو اور اونکو مقدس نسمجہو بلکہ چاہیی کہ تمہارا اہتمام تکیہ اعتماد لشکرونکی خداوند پر ہو جو بادشاہ عادل و نبی مقدس ہی

ہی کہ جیسی تہری جیسی عمارون نے متروک و مہجور کیا تہا لیکن حقتعالی نے اوسی کو نکی سرے
پر رکہنا اور خاتم الانبیا بنایا وہ اسرائیلیونکی لیے بنسی ہی کہ اون پر مسلط ہوگا
اور بنسی کیطرح ایک ایک کرکے اون سبکو شکار کرلیگا اور بیت المقدس و شام کی بہی
بہا جاتا ہی کہ یکبارگی اسمین عمل کرلیگا اور لوگ وس تہر سے ٹہوکر کہائینگی یعنی
اوسکی نبوت مین شک کرینگی اور گرینگی اور جب گرینگی چورم چور ہوجاوینگی اور جب
چور ہونگی قید کیے جاینگی کیونکہ بہاگنے کی طاقت نرہینگی پس رفتہ رفتہ حضرت
امام مہدی رضہ کے عہد مین تمام خلق و لشکر کا وہ مالک و مخدوم ہوجاویگا اور سب
اوسکے دین مین آجاوینگی پس اے پیغمبر اپنی دستاویزونکو لپیٹ رکہو اور سب
صحیفے انبیا کی ہمیٹ رکہو کیونکہ جب وہ لشکرونکا مالک ظاہر ہوگا سب منسوخ و متروک
ہوجاوینگی اور انکی کچھ احتیاج نرہیگی اور اسمین اوسی لشکرون کے مالک کا جو بنی اسرائیل
سے روپوش ہوگا انتظار کرونگا یعنی محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا اور جو نبی اوس سے
پیشتر آنیوالا ہی جیسے زکریا یحیی و عیسی وغیرہ سوا اوسکا مین انتظار نکرونگا کیونکہ وہ
بنی اسرائیل کا پیغمبر ہوگا اور مین انکی فعلونسے بیزار ہون پس اوسکا منتظر رہونگا
جو انکی جڑ اکہاڑے اور انکا غرور مٹادے اور محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی رسالت
اگرچہ عام ہی لیکن وہ اسرائیلی نہوگا بلکہ اسرائیلیونکی گہرانی سے نبوت چہین
لیگا اور اونکا غرور ڈہاویگا اور ۹ مین ہی ہمارے لیے ایک لڑکا تولد ہوا کہ حکمرانی
کا نشان اوسکی کاندہی پر ہوگا اوسکے یہ نام ہونگے عجیب و مشیر و مشورہ کا
عظمی کا بادشاہ اور الہ قوی مسلط اور سرمدی باپ اور سلامتی کا بادشاہ
اوسکی حکمرانی اور سلامتی کی افزایش کا کچھ انتہا نہوگا وہ داؤد کی تخت و سلطنت پر

آج سی لیکی ابد تک عدل و انصاف سی نظم و نسق کریگا انہی سو نشان حکومت کا مہر
نبوت ہی کہ ہماری حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی شانہ پر تہی اور بادشاہ مشورت سی
اسواسطی کہا کہ حقتعالی نے ہماری حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو مشورت کرنیکا
حکم دیا تہا کہ شَاوِرْهُمْ فِی الْاَمْرِ وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰی بَیْنَهُمْ اور آلہ قوی سے قوی بالہ مراد
ہی اور اگر نصاری عیسیٰ ع کو خدا کہین تو قوی و مسلط نکہہ سکینگی کیونکہ سلطنت اور غلبہ
اونکو حاصل نہین ہوا اور داؤد ع کی تخت سی مراد یہ ہی کہ وہ داؤد ع کی مانند ہم نبی ع کا
ہم بادشاہ کما قال اَلْمُلْکُ وَالدِّیْنُ تَوْاَمَانِ اور ابد تک ناظم رہیگا یعنی بلا واسطے
بہی اور بواسطہ تابعین کے بہی اور حضرت عیسیٰ ع نی نہ عدالت کی نہ عالم کا نظم و نسق
اور ۲۱ مین ہی کہ مین اوسی بہیجونگا جو ایک ناپاک امت کو اور اون لوگونکو جن پر میرا قہر ہی
سزا دیوی اور مین اوسی حکم نافذ دونگا کہ لوٹ کا مال لیلی اور اونہین اسیر کری اور
کیچڑ کی مانند لتاڑی اور ۲۶ مین ہی کہ دروازہ کہولو تو راست باز آوین وہ جو
خدا پر اعتماد رکہتا ہی وہ جو اونچے اٹہنی والونکو نیچی و تاریگا اور بلند شہر کو پست کریگا
اور پست کرکی خاک مین ملا دیگا ہان صدیقون کی راہ عدل ہی ای خدا تونی اوس
قوم کو کثرت بخشی ای میری قوم دیکہو خدا اپنی مکان سی چلا آتا ہی تو زمین کی باشندونکو
سزا دیوی انتہی یہ خبر عیسیٰ ع کی نہین کیونکہ اگر عیسیٰ ع خدا ہین کہ اپنی مکان سی چلی آئی ہین
تو اونہون نی زمینونکو سزا کیون نہ دی اور بیچ کیون اوٹہایا اور قتل کیون ہوئی بلکہ
محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خبر ہی اور مراد یہ ہی کہ خدا کا جلال آتا ہی اور قوم صادق
محمدی ہین اور حضرت عیسیٰ ع نی ہماری ہی حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو روح الصدق
کہا ہی جنکی امتیونکا لقب صدیق ہوا اور سرگشتونکو ہماری ہی حضرت صلی اللہ علیہ

والہ وسلم نے نسبت کیا جو اسلام نلائے اونسی جزیہ لیا یا قتل کیا اور یہ امر اگرچہ احمق کو ظلم معلوم ہوتا ہے لیکن حقیقت مین عدل ہے کما صرح بہ الحکماء فی کتبہم اسیواسطے حضرت اشعیا نے فرمایا کہ صدیقونکی راہ عدل ہے یعنی یہ سمجھو کہ سرکشونکو خاک میں ملانا ظلم ہے اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد کو خدا نے نہایت کثرت بخشی حقیقی اولاد کو بھی یعنی ہاشمی سیدونکو اور علویونکو اور حکمی اولاد کو بھی یعنی امت کو کہ انا اعطیناک الکوثر یعنی ہمنے تجھے دی بہت سی اولاد و امت کہ انکی کسی پیغمبر کو نہین دی کہ مشرقستی لے مغرب تک آدمیونسے لے جنون تک تیری مطیع و منقاد ہوئی اور ۲۹ مین ہے کہ کچھ ایسی دیر نہوگی کہ لبنان ایک میوہ دار میدان ہو جاویگا اور اوس دن بہری کتاب کی باتین سنین گی اور اندہی اندہیرے مین دیکھین گے اور مسکین و محتاج خوش ہونگی اور بدکار کاٹ ڈالی جائین گی سو بدکار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عہد مین کاٹی گئی اور عیسی نے تو انجیل مین لکھا ہے کہ زانیہ کو بھی تعزیر ندی اور اندہی بہرے عرب کی امی لوگ تھے کہ نیک بات نہ سنتی تھی اور بت پرستی مین ہا کرتی تھی اور ایسی انکھہ نہ کہتی تھی کہ آپ کوئی اگلی کتاب پڑہ کر فی الجملہ ہدایت حاصل کرین اور مسکینون سے مراد ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اونکی اتباع ہین کہ فرماتی تھے اللہم احینی مسکینا والبذاذۃ من الایمان اور حضرت عمر رضی کئی پیوند کا گدڑا پہنتی تھے اور کہتی تھے عجمیون کی طرح تنعم مین نہ پڑو اور حضرت علی کا ابوتراب خطاب تھا اور ۳۲ مین ہے کہ ایک بادشاہ راستی سے سلطنت کریگا اور شاہزادے عدالتسی حکمرانی کرینگی اور ایک شخص آندہی سے پناہ کی جگہہ کی مانند ہوگا اور ندی کی مانند خشک زمین مین اور سایہ کی مانند ماندگی مین بی لحاظ کا دل معرفت فہم

اور ہندی ... ہوگا ... ہر شخص ... عدالت ... ہوگا ... اونسی پہلی ... سرکشونکو ... حقیقت ... ہوگا

اسی حیرانی ... حکم ... ہونگے ... سرکشی ... مانند ... ہوگی

ہوگا اور الکن کی زبان سی صاف کلام نکلیگا انتہی بادشاہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
تھا اسواسطی کہ آپ سلطنت و نبوت کی جامع تہی اور شہزادی دوازدہ امام ہوئی اور
خلفای راشدین اور عیسیٰ ع نی حکمرانی نہین کی اور نہ اولاد رکہتی تہی کہ وہ شہزادی
کہلاتی بلکہ بادشاہی کی لفظ سی اونکو انکار تہا چنانچہ انجیل مین ہی کہ اونہون نی
کہا کہ میری بادشاہی یہان کی نہین اور ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مصیبت
زدونکی پناہ تہی یُعِیْنُ عَلٰی نَوَائِبِ الْحَقِّ اور آپ نی دعا کی کہ میری امت قبل قیامت
کی عذاب عام سی ہلاک نہو جسطرح اور انبیا کی عہد مین ہوا اور آپ کی طفیل سی
عرب کی اجڈ معرفت فہم ہوگئی اور بیہودہ لوگونکی زبانسی توحید و تحمید کی باتین
نکلنی لگین اور نمبر ۱۳ اور ۱۵ مین ہی کہ خدا نی اونکی لیی قرعہ ڈالا ہی اور رسی ڈالکی
اونہین حصہ بانٹ دیا ہی سو وی ابد تک پشت در پشت اوسکی مالک ہونگی
اور اس مکان اونکی لیی شادمان ہونگی زمین افراط سی شگوفہ لاویگی لبنان کی
شوکت اوسی دیجائیگی دیکہو ہمارا خدا نذر اور جزا ساتہہ لیی آتا ہی اوسوقت اندہونکی
انکہین کہلینگی اور بہرون کی کان سنینگی پیاسی مین پانی کی چشمی ہونگی
وہان ایک شاہراہ ہوگی اوسکا نام پاکی کی راہ ہوگا بیوقوف بہی اوسمین گمراہ
نہونگی وہان شیر نہوگا اور کوئی درندہ اوسمین جا نسکیگا انتہی کہتا ہون مدت
تک بنی اسرائیل مین نبوت رہی اور بنی اسمعیل متاع نابرسان کیطرح پڑی رہی لیکن
حقتعالی نی عدل کی راہ سی رسّی ڈالکر برابر برابر بی کم و کاست حصہ بانٹ دیا کہ
آخری زمانی کی نبوت و ولایت و ہدایت اونکو عطا کی سو وی پشت در پشت اس
حصہ کی مالک ہین کی جسطرح سا تہا سال بنی اسرائیل مالک ہی اور عیسیٰ ع کی نہین

رہ گئی تھی سو اوسدن وہ بھی معدوم ہوئی اور امام حسینؑ کی شہادت کی آپ نی خبر دی

ابو ہریرہؓ برملا بیان کرتی تھی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی مجھی خبر دی ہی کہ ہجرت
سی ساٹھوین برس کی شروع مین یہ ہنگامہ ہوگا اور ہمیشہ ابو ہریرہؓ دعا کرتی تھی کہ خدا وہ
سال مجھی نہ دکھلائی سو جیسا آپ نی فرمایا تھا ویسا ظہور مین آیا اور ثابت بن قیس کے
قتل ہونیکی اور مصر و فارس کی فتح ہونیکی اور مسیلمہ کی خروج کی اور اوسکی قتل ہونیکی اور نجاشی
کے مرنیکی اور عبد اللہ بن رواحہ اور جعفر کی قتل ہونیکی خبر دی اور ویسا ہی ہوا اور قرآن
مین خبر دیگئی کہ ابولہب کی جورو رسّی کی پھانسی سی مریگی اور ایسا ہی ہوا اور سورۃ الروم
مین فرمایا گیا کہ هُم مِّن بَعدِ غَلَبِهِم سَيَغلِبُونَ فِي بِضعِ سِنِينَ یعنی رومی قریب
ہین کہ فارسیون پر غلبہ پاوینگی سو قریش کی کافرون نی کہا فارسی بڑی شوکت والی
ہین وہ رومیون سی ہرگز مغلوب نہونگی **شعر** کہ ایرانی از رومی نیش چون زد بقائم کجا ریزد اندر نبرد
آخر ابو بکر صدیقؓ اور ابی بن خلف سی یہ شرط ہوئی کہ اگر نو برس کی بیچ مین رومی غلبہ پاوین
تو ابی سو اونٹ دی نہین تو ابو بکر دین سو حدیبیہ کی دن خبر پہنچی کہ رومیون نی پارسیون
پر غلبہ پایا تب صدیق نی ابی سی سو اونٹ بھر لیے اور بضع کا لفظ تین عدد سی لیکر نو تک
بولا جاتا ہی اور سورۃ الفتح مین فرمایا گیا لَتَدخُلُنَّ المَسجِدَ الحَرَامَ اِن شَاءَ اللّٰہُ
اٰمِنِينَ مُحَلِّقِينَ رُءُوسَكُم وَمُقَصِّرِينَ لَا تَخَافُونَ یعنی قسم ہی تم ضرور
مسجد حرام مین داخل ہوگی جو چاہا ہی خدا اسطرح سی کہ دشمنون سی نڈر رہوگی یعنی غلبہ کی
ساتھ اور حج کیواسطی سر کی بال منڈاوگی اور کتراوگی اور کسی سی نہ ڈروگی سو ویسا ہی
ہوا کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جیتی جاگتی مکہ فتح ہوگیا سو یہ سب معجزے بتواتر ثابت
ہین اور بعضی بروایت احاد بھی ثابت ہین لیکن عیسیٰؑ کی اکثر معجزی بروایت احاد ہی ثابت

پہنچی خبر متواتر باتفاق ہوشمندونکی یقینیات سی ہی مثلاً دیکھو ایک محلی کی لوگ متفق کہہ
دیتی ہین کہ فلانا تمہارا باپ ہی سو تم ایسا یقین کرلیتی ہو کہ گویا سو بار آنکھونسی دیکھا
ہو پہر اگر کسی کی بھی کہنی سی یہ تمہارا باپ نہین تو لڑمرو اور حال یہ ہی کہ حقیقت کار کی معلوم
نہین شاید کہ یہی چورکہہ اور قباحت واقع ہوگئی ہو اور شاید کہ خبر دینی والی جانتی ہون کہ
تم زید کی بیٹی ہو اور کسی مصلحت کیواسطی ایکاکر کی وہون نی کہہ دیا ہو کہ تم عمر کی بیٹی ہو پس جب
ایک محلی کی آدمیونکا قول جنکا اتفاق کرنا جہوٹہہ پر ممکن ہی مفید یقین کا ہوا تو لاکہون
کرورون دوست دشمن کا قول جنکا اتفاق کرنا جہوٹہہ پر ممکن نہین کیونکر مفید یقین کا نہوگا
اور عرب کا اُجڈ اور ناخواندہ ہونا مشہور ہی ممکن نتہا کہ وہ بن معجزہ دیکھی ایمان لاتی
اور شرح و تفصیل معجزونکی اگر مطلوب ہو تو شواہد النبوۃ و معارج النبوۃ و روضۃ الاحباب
و عجائب القصص و صولۃ الضیغم و جاذب القلوب وغیرہ کو دیکھو اور اس منصفی پر نظر کیا چاہیی کہ
ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی باوجود کہ ہزارون معجزی دکہائی صاف صاف
فرما دیا کہ مین فقط ڈرانی والا ہون اور راہ درست بتانیوالا اور معجزونکی طاقت جو دکہاؤ مجہمین
نہین سب اللہ کی دین ہی وہ بخاہی تو مجہہ سی کچہہ ہوسکی سو یہ اس لیی فرمایا کہ احمق لوگ آپکو
خدا کی کارخانہ کا مالک نہ سمجہنی لگین اور بار بار معجزہ کی تکلیف ندین سو یہ عیسیٰ نی بہی کہا ہی
متی کی ۴ مین ہی کہ شیطان نی عیسیٰ سی کہا اگر تو خدا کا بیٹا ہی تو آپکو ہیکل کی کنگری سی
نیچی گرا دی کیونکہ خدا اپنی فرشتونکو حکم کریگا کہ تجہی ہاتہون پر اوٹہالین عیسیٰ نی کہا
خدا کو آزمانا اچہا نہین اور یہان سی یہ بہی معلوم ہوا کہ عیسیٰ ضعیف انتہی اور ۱۲ اور ۱۶ مین ہی کہ
بعضی کاتب و فریسی عیسیٰ سی معجزہ کی طالب ہوئی سو عیسیٰ نی کہا کہ اس زمانیکی شریر قوم
معجزہ ڈہونڈہتی ہین پر اونہین کوئی معجزہ سوا یونس نبی کی نشان کی دکہا یا نجائیگا یعنی

مین تین دن زمین کی اندر رہونگا پس معلوم ہوا کہ عیسیٰ ع بہی ہر وقت معجزہ نہ دکہا نی
بلکہ یہانسی یہ نکلتا ہی کہ عیسیٰ ع نی مرکر جی اوٹہنی کی سوا اور کوئی معجزہ نہین دکہایا سو
یہ بہی سب نی نہ دیکہا صرف اونکی گیارہ حواریون نی دیکہایا اور دو تین شخصون
نی اور کاتب و فریسی تو یہی کہا کیی کہ عیسیٰ ع کی لاش اونکی حواری کہو دینگی اور ۱۹ مین
ہی کہ عیسیٰ ع نی فرمایا مجہی کیا مت کہہ اچہا تو کوئی نہین مگر ایک جو خدا ہی اور محمد صلی
اللہ علیہ و آلہ وسلم نی فرمایا کہ مجہی علم غیب کا نہین مگر جو خدا چاہی وحی و الہام سی
بتا دیوی اور اگر مین غیب کی باتین جانا کرتا تو اپنی لیی بہت خوبیان جمع کر لیتا سو
یہی بات اگلی کتابونسی بہی ثابت ہی دیکہو اسحاق سی بڑی پیغمبر کو جو بنی اسرائیل
کی دادا ہیر تہی اپنی مرنیکا دن معلوم نہوا اور اونکی آنکہین بند ہی ہوگئی تہین سو
عیص و یعقوب مین فرق نکر سکی اور اونکا ارادہ تہا کہ عیص نبی و رئیس ہو سو
نہوئی پایا یہ بات بتفصیل پیدائش کی ۲۷ مین ہی اور یعقوب ع کا حال توریت و
قرآن مین لکہا ہی کہ بن خدا کی بتائی یوسف کی جینی مرنیکا حال و نہین معلوم نہوا
اور اگر کسی نبی کو خدائی کارخانہ مین اختیار ہوتا تو تمام عالم کو اپنا امتی بنا لیتا موسیٰ
سی فرعونکو اور عیسیٰ ع سی یہودا کو اور محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کسی ابوجہل کو بی بہرہ
ہونیکی سوا کچہہ بہرہ نملا ع تہیدستان قسمت را چہ سود از رہبر کامل اور عیسیٰ ع کو اگر علم
غیب ہوتا تو یہودا کو جسنی آخر دغا کی اپنی بارہ اصحاب کی مسلک مین منسلک
نکرتی اور متی کی ۱۱ مین ہی کہ عیسیٰ ع نی اون شہرونکو جنمین وسکی بہت معجزہ ظاہر ہوئی
تہی یعنی کورزین وغیرہ کو ملامت کی کیونکہ اونہونی توبہ نکی اور لوقا کی ۲۳ مین ہی
کہ ہیرودیس نی عیسیٰ ع سی بہت سوال کیی کہ کوئی معجزہ دکہی عیسیٰ ع نی نہ دکہایا یہ سمجہکر

که کرنیوالی نہوگا انتہی یہان سی معلوم ہوا کہ گورزین غیرہ کی اطاعت وغیر اطاعت
کا حال عیسیٰؑ کو معلوم نہوا اسواسطی شبہہ مین وتہین معجزہ دکہائی کہ شاید توبہ کرین لیکن
وہ ثابت نہوئی اور ہیرودیس کا حال او نہین معلوم ہوگیا کہ یہ توبہ کرنیوالی ساتھی نہین
اور متی کی ۲۰ مین ہے کہ ایک رنڈی نی عیسیٰؑ سی کہا مین یہ چاہتی ہون کہ میری بیٹی داہنی
بائین بیٹھین عیسیٰؑ نی فرمایا کہ یہ میرا کام نہین کہ تمکو بخشون بلکہ یہ اونہین جنکی لیی میری باپ
نی تیار کیا ہی دیا جائیگا یہان سی ثابت ہوا کہ عیسیٰؑ خدا و نوایک چیز نتہی وگرنہ دوسرا کون
تہا جسکی فرمان کی منتظر رہتی اور یہ بہی ثابت ہوا کہ عیسیٰؑ بیشک بی اختیار تہی جو بات حقتعالی
نچاہتا تہا اونکی کیی نہوسکتی تہی اور دیکہو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امتو مین سی خواجہ باقی باللہ
ایک ولی تہی سو اونسی ایک نا پختہ نانبائی نی ہٹ کی کہ مجہی اپنا سا بنادو آخر بعد ردوکد کی
خواجہ صاحب ناچار ہوکر اوسی حجرہ مین لیگئی اور اوسپر توجہ کی جب حجرہ سی نکلی خواجہ صاحب
اور نانبائی کی شکل و صورت مین کچہہ فرق نرہا تہا مگر اتنا تہا کہ خواجہ صاحب ہشیار تہی
اور نانبائی مست الست آخر تین دن کی بعد اوسی بیہوشی مین انتقال کرگیا یہ حال صولۃ
الضیغم اور تفسیر عزیزی مین تفصیل ہی لیکن اس سی باقی باللہ کی فضیلت عیسیٰؑ پر ثابت نہین
ہوسکتی اسمین یہی بہید تہا کہ یہ بات حقتعالی نی چاہی تہی سو ہوئی اور وہ نچاہی تہی سو نہوئی
اور ۲۱ مین ہی کہ عیسیٰؑ کو بہوکہہ لگی تب وہ ایک انجیر کا درخت راہ مین دیکہکر اوسکی نزدیک آیا
لیکن پتیونکی سوا اوسپہ کچہہ نپایا تب اوسی بددعا دی وہ فوراً سوکہہ گیا سو عیسیٰؑ کو اگر علم غیب
ہوتا تو جانجاتی کہ اس درخت مین پہل نہین اسمین پہل ڈہونڈہنا عبث ہی اور یہان سی یہ
بہی معلوم ہوا کہ آدمی بہت محتاج ہی کیونکہ اوسکو بہوکہہ دیکتی ہی اور اوسکا دفعیہ اپنی ہاتہ
نہین رکہتا خارج سی اوسکی تلاش کرنا پڑتا ہی اور یہ بہی معلوم ہوا کہ بہوکہہ کی برداشت کرنا نہایت مشکل ہی

اور یہہ کہتی ہین کہ یہ فعل عیسیٰ کا بیونکا سا تہا اسمین نہایت غضب و ...
ثابت ہوتی ہی کیونکہ محل غصہ کا انسان و حیوان ہی نہ پتہر اور درخت نصوصاً درخت مبارک
درخت کہ شریف و خوش میوہ و دافع الامراض تہا اور قصور اوس سی کچہہ نہوا تہا وہ فصل
خود بخود بن خدا کی پہل نہ لا سکتا تہا اور غصہ کرنا اون چیزون پر جو سمجہہ نہین رکہتین
ظاہر ہی کہ عاقلونکا کام نہین مناسب تہا کہ فرماتی الٰہی اسمین پہل نکل آوین اور
ہمیشہ لگی رہین تا مین بہی فائدہ پاؤن اور ہر کوئی اس سی فائدہ پایا کری اور وہ بہی جب تک
سرسبز رہی خدا کا ذکر کری اور جواب یہ ہی کہ شاید نصاری کی بندش ہوا اور اگر سچ ہی تو موسیٰ علیہ السلام
نی بہی توریت کی تختیان گرا دی تہین اور روضۃ الاحباب و عجائب القصص وغیرہ تواریخ
و تفاسیر مین ہی کہ ہماری حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ایکبار بہوکی ہوئی اور اوس
جگہہ سوا ایک بکری اور چند آدمیون کی کچہہ نہتا سو آپ نی بکری والی سی فرمایا کہ اسکا دودہ
دہ لاؤ اوسنی کہا یا رسول اللہ یہ تو بہی ہی بہی تک گابہن نہین ہوئی آپ نی بسم اللہ کہکر
اوسکی پیٹہہ پہ ہاتہہ پہیرا اور فرمایا دودہ لی اوسنی دہا اور بہت سا دودہ نکلا سو حضرت
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نی پیا اور آسودہ ہو گئی اور متی و مرقس و لوقا مین ہی کہ جب گرفتاری کی
رات آئی عیسیٰ نی زمین پر گر کر دعا مانگی کہ اگر ممکن ہو تو یہ گہڑی مجہسی ٹل جائی اور ای باپ سب
چیزین تجہسی ممکن ہین اس پیالی کو مجہسی گذرا لیکن اپنی خواہش کی موافق نہ میری خواہش کی موافق
سو بزعم نصاری حق تعالی نی اوس ساعت کو ٹالا اور شہادت کا جام اونہین پلایا پر پلایا اور یہہ بہی
معلوم ہوا کہ عیسیٰ علیہ السلام کو اوسکا نہ واقع ہونا منظور تہا لیکن تقدیر سی نا چاری تہی اور جاننا
چاہیئی کہ خدا کا ارادہ عیسیٰ علیہ السلام کو معلوم تہا یا نہتا اگر تہا تو دعا مانگنا بیفائدہ تہا بلکہ جان بوجہہ
کر دوست کی خلاف خواہش خواہش کرنا اور اگر نہتا تو علم غیب اونکو نہتا اور تینون

انجیلوں مین ہی عہد دیہ عالم اونھون نی تین دفعہ کی اور زبور کی ۳۵ مین ہے کہ جھوٹھی گواہ اوٹھی ہین اور مجھسی
سوالات کرتی ہین جن سی مین آگاہ نہین اور ۳۹ مین ہی اے خدا مجھی بتا کہ میرا انجام کیا ہی اور
میری عمر کتنی ہی

## فصل

روح اللہ ابن اللہ ہونیکا بیان نصاری کہتی ہین انجیل مین ہی کہ
خدا کی روح عیسیٰ پر اُتری اور مسلمان بہی عیسیٰ کو روح اللہ کہتی ہین پس معلوم ہوا کہ ایک خدا ہی
اور ایک خدا کی روح جسطرح آدمی اور آدمی کی روح یعنی مرکب کو آدمی کہتی ہین اور روح اوس
مرکب کی ایک فرد ہی پس عیسیٰ خدا کا ایک فرد ہی یعنی خدا کی روح نی انسان کی جسم کو مستعمل کیا سو
اوسیکا نام عیسیٰ ہی کہتا ہون روح اُترنیکی یہ معنی ہین کہ خدا کا فرشتہ آدمی پر ظاہر ہو یعنی روح و ملک
ایک معنی مین ہین یا روح اُترنی کی یہ معنی کہ خدا کا فیض و اثر آدمی پر ظاہر و باہر ہو جسطرح پیر کا
اثر یعنی آدمیون پر ہوتا ہی اور ان دونو باتو نمین سب پیغمبر شریک ہین کتاب القضاۃ کی ۶ مین
ہی کہ جدعون پر خدا کی روح اُتری اور ۱۴ مین ہی کہ سمسون پر خدا کی روح اُتری اور سموئیل کی
سفر اول کی ۱۶ مین ہی کہ داؤد پر خدا کی روح اتری اور ۱۰ مین ہی کہ سموئیل نی شاؤل
سی کہا تجھی فلانی جگہہ نبیونکا گروہ ملیگا وہان تجھہ پر بہی خدا کی روح اترےگی اور سفر ثانی
کی ۲۳ مین ہے کہ داؤد عم نی کہا خدا کی روح میرے زبان پر کلام کرتی ہی اور وہ کلام جس سی
میری زبان گویا ہی خدا کا کلام ہی اور اخبار الایام کی سفر ثانی کی ۲۴ مین ہے کہ زخریا بن
یویاداع پر خدا کی روح نازل ہوئی اور ۱۵ مین ہے حَلَّتْ عَلٰی عزریا ابن عزاد رُوحٌ مِنْ قُدَّامِ
اللّٰہِ یعنی خدا کی آگی سی اور خدا کی طرف سے عزریا پر روح اُتری یہانسی معلوم ہوا کہ اگلی کتابو
مین جہان حَلَّتْ عَلَیْہِ رُوحُ اللّٰہِ یا نَزَلَتْ عَلَیْہِ رُوحُ اللّٰہِ مذکور ہی وہان یہی مقصود ہی
کہ حَلَّتْ عَلَیْہِ رُوحٌ مِنْ قُدَّامِ اللّٰہِ اور لوقا کی ۱ مین ہی کہ فرشتہ نی زکریا سی کہا کہ
یحیی پیدا ہوتی ہی روح قدس سی معمور ہو جائیگا اور ۱ مین ہی کہ الیسبات روح قدس سے معمور ہوئی

اور ۴۸ مین ہی کہ زکریا روح قدس سی معمور ہوا حاصل یہ ہی کہ سلام ظاہری عالمونکی نزدیک روح
وروح قدس معنی ملک کی ہی کہ انبیا پر نازل ہوتا ہی اور وہ ملک جبرئیل ہی جسکا ذکر صحیفہ
دانیال کی ۸ مین ہی ورروح اللہ کہ حضرت عیسیٰ کا لقب ہی اسمین اضافت یا دنی علاقہ سے ہی
جسطرح بکری کا گوشت پکتا ہی وکہتی ہین ہمارا گوشت پک رہا ہی پس روح اللہ کی اضافت
بھی اسیطرح کی ہی اور یہ اضافت تشریف وتعظیم کی راہ سی استعمال کی گئی ہی چنانچہ ناقہ اللہ
اور اکثر معمول ہی کہ امرا وسلاطین کو جس چیز کی تعظیم منظور ہوتی ہی اوسی اپنی طرف منسوب
کرتی ہین اورحقتعالی نی آدم کی حق مین بھی فرمایا ہی نفخت فیہ من روحی اور باطنی
علما کہتی ہین کہ روح نہ جسم مین داخل ہی نہ جسم سی خارج جسطرح آفتاب نہ گہر مین داخل ہی نہ گہر سی باہر
اور آفتاب کی اثر سی پتہر مین لعل پیدا ہوتا ہی لیکن آفتاب یا اوسکی روشنی پتہر مین گہس نہین جاتی اسیطرح
روح کو جسم سی ایک علاقہ اور نسبت ہوتی ہی کہ اوسی نسبت وعلاقہ کی سبب جسم کا قیام
ہی اور جہان وہ علاقہ اور توجہ منقطع ہوئی جسم مردہ ہوگیا پس جو روح کہ اوسع بالاطلاق ہو
ممکن ہی کہ اوسکی دوسری روح کی ساتہہ قیومیت کا علاقہ اور توجہ بہم پہنچی اور یہ دوسری
روح کہ علاقہ پیدا کرنیوالی ہی بجای روح الروح کی ہوجاوی پس حقیقت الحقائق کہ
سب وجون کی روح ہی اور تمام عالم اوسیکی توجہ سی قائم ہی ممکن ہی کہ اسطرح کا نصرف
کسی روح پر کری اسی معنی مین مولوی روم نی فرمایا ہی نظم چون پری غالب شود بر آدمی
گم شود از مرد وصف مردمی ہرچہ گوید آن پری گفتہ بود زین سری زان سری گفتہ بود
چون پری را این دم و قانون بود کردگار آن پری خود چون بود اور ابوبکر بن ابی الدنیا نی کتاب من عاش بعد الموت مین اور قاضی ابوبکر بن
مخلد وغیرہ محدثون نی روایت کیا ہی کہ زید بن خارجہ جب موا اور اوسکو دفن
کرنیکو لی چلی اوسکی روح نی اوسکی بدن سی متعلق ہوکر باآواز بلند کہا محمد رسول اللہ النبی
حذا کا ہی محمد بہیجا ہوا

الامی خاتم النبیین لا نبی بعدہ کان ذلک فی الکتاب الاول ہے اور کسی
بولنے والے نے اوسکی زبان پر کہا صدق صدق بعد ازان بدن کی روح نے کہا ابوبکر
خلیفۃ رسول اللہ الصدیق الامین کان ضعیفا فی جسدہ قویا فی
امر اللہ کان ذلک فی الکتاب الاول ہے دوسرے کہنے والے نے اوسکی زبان کہا
صدق صدق تا آخر قصۂ طویلہ اس سے معلوم ہوا کہ وہان دو روحونکا بروز
ہوا تھا ایک زید کی روح کہ اپنے بدن سے متعلق ہو کر کلام کرتی تھی دوسری اور ایک روح
کہ ہر کلام کے بعد اوسکی زبان پر اوسکی تصدیق کرتی تھی القصہ روح اللہ کا نزول خاص عیسیٰ
کے ساتھ نہین پس اگر اس نزول کے سبب نصاری عیسیٰ کو خدا کہتے ہین تو واجب ہے کہ
سب پیغمبرونکو خدا کہین اور روح اللہ جو عیسیٰ کا لقب پڑ گیا اس سے یہ نہین لازم آتا کہ
اونکے سوا اور کوئی نبی روح اللہ نہو دیکھو یوسف صدیق اللہ کہلاتے ہین اس سے
یہ نہین لازم آتا کہ اونکے سوا اورونمین صداقت نہو اور موسیٰ کلیم اللہ کہلاتے ہین
لیکن ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بھی شب معراج مین حقتعالی نے کلام
کیا اور آدم و ابراہیم صفی اللہ و خلیل اللہ تھے سوا اور پیغمبرونمین بھی صفوت و خلت تھی ایسے
ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چار یار صدیق فاروق حلیم و شجاع کہلاتے ہین باوجودیکہ
ہر ایک مین چارون صفتین موجود تھین لیکن جسمین جو صفت غالب ہوتی ہے اوسی صفت سے مشہور
ہو جاتا ہے سو حضرت عیسیٰ مین احکام روحیہ غالب تھے کہ بن باپ پیدا ہوئے اور فرشتونکی
طرح کھانے اور جورو کرنے سے مجرد رہے اور حدیث مین ہے کہ جو لڑکا پیدا ہوتا ہے اوسے
شیطان چھو لیتا ہے مگر عیسیٰ کو شیطان نے مس نہین کیا اس سبب سے اونمین بہت روحانیت
تھی اور ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بہت القاب تھے جیسے حبیب اللہ و رسول اللہ

و نور اللہ و مصطفے و سراج منیر وغیرہ اور قول اونکا عیسیٰ خدا کا ایک فرد ہی صریح باطل ہی
کیونکہ اس سی لازم آتا ہی کہ خدا مرکب ہوا ور جزو رکھتا ہو حالانکہ تجزیہ و تبعیض خدا مین ثابت
کرنا کفر ہی کیونکہ اس سی محتاج ہونا اور حادث ہونا خدا کا لازم آتا ہی اور خود وہ نصرانی
جو دلائل وافیہ کا مؤلف ہی لکھتا ہی کہ جو تجزیہ کا قائل ہو کافر ہی اور عیسیٰ اکثر تمثیل ہی مین
کلام کرتی تہی چنانچہ متی کی ۱۳ مین یہی لکھا ہی اور انجیلو مین اکثر اونکی تمثیلین ہین پھر عجب
کیا ہی کہ اونہون نی اپ کو اگر بیٹا کہا ہو تو تمثیلاً کہا ہو یعنی خدا کا پیارا اور انجیل کی
تمامی مین ہی کہ مین جانیوالا ہون اپنی اور تمہاری باپ پاس اور یہ بھی انجیلو مین ہی
کہ مین خدا کا بھیجا ہوا ہون پس اس قرینہ سی معلوم ہوا کہ باپ کا لفظ بمعنی مربی کی ہی اور
بیضاوی مین ہی کہ بنی اسرائیل خدا کو مربی سمجھکر مجازاً باپ کہتی تہی لیکن انجام اسکا فساد
ہوا اسواسطی ہماری شرع مین یہ کہنا حرام و ممنوع ہو گیا اور رومیہ کی ۸ مین ہی کہ جو
روح خدا سی ہدایت پاوی وہ ابن اللہ ہی اور ملاخیا کی ۱ مین ہے کہ بیٹا باپ کی تعظیم کرتا ہی
اور غلام میان کی سو مین اگر باپ ہون تو میری تعظیم کہان اور اگر میان ہون تو میرا خوف
کہان اور ۲ مین ہی کہ کیا ایک خدا نی تمہین نہین پیدا کیا کیا تم سبکا ایک باپ نہین
اور زبور کی ۲ مین ہی کہ خدا نی مجھی کہا تو میرا بیٹا اور اشعیا کی ۶۳ مین ہے کہ اے خدا تو ہمارا
باپ ہی اور ہمارا نجات بخشنی والا اور استثنا کی ۱۴ مین ہی کہ تم اپنی خدا کی بیٹو نکی جگہہ
ہو تم کسیکی موت سی اپنی بدنکو نہ کاٹو اور ۳۲ مین ہے کہ کیا خدا تمہارا باپ نہین پس اس سی ثابت
ہوا کہ بیشک بنی اسرائیل خدا کو مجازی باپ کہتی تہی نہ حقیقی اور یہ خاص عیسیٰ سی نہ تہا پس
اونکو اللہ یا حقیقی ابن اللہ جاننا محض گمراہی ہی اور اگر اسیطرح مجاز کو حقیقت سمجھینگی تو
ہزارون ابن اللہ ثابت ہو جاینگی اور توریت کو نصاری محرف نہین کہہ سکتی اور یہ کہنا

ناقص مٹ گیا اور تجھے جانتی ہو کہ بنی اسرائیل کو پہلوٹھا کیوں کہا پہلوٹھا اسواسطی کہا کہ
نبوت و شوکت و صلاح و عبادت پہلی اونہیں میں تھا اور بعد [illegible] وہی نبی ہیں پس بنی اسمعا
دوسرا بیٹا ہی یعنی اول وہ عزیز و مطیع تھا بعد ازان [illegible] مطیع ہوا اور اگر وہ بنی کہا گیا [illegible]
مطیع ہوتا تو پہلوٹھا نکہلاتا کیونکہ جب وہ پیدا ہوئی ہیں تہی ایک پہلوٹھا کہا [illegible]
اور عیسیٰ کو اکلوتا اگر کہا ہو تو اسواسطی کہا کہ وہ پیغمبر تھی اور خاص تھی اسواسطی خاص
لفظ اون پر اطلاق کیا گیا تا فی الجملہ عوام سے بنی اسرائیل سے ممتاز ہوں اور عیسیٰ
حقیقی اکلوتی نہیں ہو سکتی کیونکہ لڑکا تبھی اکلوتا کہلاتا ہی جب اوسکی سوا دوسرا نہو اور
جب ثابت ہوا کہ اسرائیل بھی بیٹا ہی اور پہلوٹھا ہی تو عیسیٰ کا اکلوتا ہونا باطل ہوا
فافہم او متی کی ۳ میں ہے کہ عیسیٰ جب یحیی سے اصطباغ پا چکا آسمان کی دروازی اوسپر
کھل گئی اور اوسنی خدا کی روح کو کبوتر کی مانند اپنی اوپر اترتی دیکھا اس سے معلوم
ہوا کہ مسیح علیہ السلام پیشتر سے روح اللہ نہ تھی بعد اصطباغ کی ہوئی اور پیشتر سے اونکو کچھہ معلوم نہ تھا
بعد اصطباغ کی جب آسمان کی دروازی کہلی سب کچھہ اونہوں نی دیکھہ لیا اور شان
عبودیت و رسالت کی ہی

## فصل تثلیث کا بیان

نصاری کہتی ہیں کہ
توحید تثلیث میں ہی اور تثلیث توحید میں دیکھو یہ مثلث △ ایک ہی اور
ایک کی تین کونی ہیں اور تینوں اکیلی ہیں اور تینونکا ایک مثلث ہی کہنا ہو تمہیں بہی تکنا درست
نہیں جہوٹھا بناتا ہی کیونکہ مجموع تینوں کونونکا مشتمل ہی مثلث واحد کا لیکن ہر ایک اون
تینوں کونوں سی بانفرادہ اوسکینی دائری کی مساوی نہیں اور مثلث و احاطہ مشتمل ہی تینوں
کونونکا لیکن ہر کونا اون تینوں کونوں سی مساوی اوسکا نہیں پس دلیل تمہاری ناتمام ہی
اور جب یہ بات کیا روس پادری سی کہی گئی بولا عام لوگونکی سمجھانیکو اسقدر کافی ہی

اور حضرت مسیح نے یہہ نہین کہا تھا مگر بڑی ریاضت سے یعنی کہا اگر اثبات دین کا ایسی ہی ریاضتی
کا تو ممکن ہے کہ کوئی شخص ذاتی مریم کو بھی خدائی مین شامل کرکے مربع دائرہ سطر کا
پہنچ کر کہنے لگے کہ توحید تثلیث ہی اور تربیع توحید مین ہے دلیل تمہاری عوام فارسی
انکے لیے بھی کافی ہے مگر ہان مجہوری چیز کا اس جا لمین آجائین تو آجائین اور ریاضت
کا حال یہہ ہے کہ اول تو حضرت عیسیٰ کی شرع مین ریاضت شدیدہ محنت شاقہ تھی ہی نہین
چنانچہ جو اربعہ نکو سوز دنیا معاف تھا اور کچھہ تھوڑی بہت محنت تھی بھی سو رفتہ رفتہ
نصرانیون نے ترک کر دی تمام اس سے انکی امور دنیا مین لگ گئی اور دین سے بالکل غافل ہو بیٹھی
اسی سبب سے عقل معاش انکو زیادہ ہو گئی یہانتک کہ اہل فرنگ کہلاتی ہین اور دین کی مقدمہ
مین بعض فرنگ بیوقوف ہو گئے ہین حضرت عیسیٰ کی خدا جاننے ہی کو اپنی نجات سمجھتی ہین اور عمل کو
محض بیحقیقت جانتی ہین اور کسی چیز کو ناپاک نہین سمجھتی ہین سو جب یہہ نقشہ ہوا تو ریاضت
کا ذکر محض فریب ہے علاوہ اسکی اسطرح کی بات ہندو بھی کہہ سکتی ہین کہ رام کی خدائی کا
حال کھلی جب ہندو انکی طریق پر کشٹ کرو اور مثنی ولیم پادری سے تثلیث کا حال
پوچھا بولا اسطرح انسان تین چیز یعنی مرکب ہی ایک جسم ایک روح ایک جان اور باوجود
تثلیث کی ایک ہی اسیطرح خدا تین ملکر ایک ہین یعنی باپ بیٹا روح تین ہین اور تینو ملکر
ایک خدا ہی مینی کہا مرکب جزء کا محتاج ہوتا ہی اور جو محتاج ہو خدائی کی لائق نہین
دوسرا جواب جو مرکب ہوتا ہی محدث ہوتا ہی پس قدیم نہوگا تیسرا جواب انسان
کہ تین چیز یعنی مرکب ہی اگر ان تینو مین سی ایک الگ ہو جائی تو باقی بیکار رہ جائین کیونکہ
اگر حیات نہو تو بدن خاک ہی اور بدن نہو تو روح سے وہ کام جو مختص بالبدن ہین نہو سکین
اور روح نہو تو بدن و حیات دونو بیکار ہو جاوین پس اگر خدا تین فرد یعنی مرکب ہو

اور بیٹی کی فرد اوس سبب سی الگ ہوکر دنیا مین آدمی نکر ہووے و یا شخص کی [illegible]
بیکار ہوجاوین اور جب بیٹی کی فرد باپ مین جا ملی اور [illegible]
آدمی اور جواریون اور بغیر [illegible] کے ساتھ ہو و یا شخص [illegible]
بیکار ہوجاوین پس ناقص و معزول [illegible] ہونا خدا کا لازم [illegible]
علوا کبیرا چوتہا جواب [illegible] مسئلہ مثالوں سی ثابت نہین ہوسکتا اور [illegible]
کا قیاس کرنا نہین ہٹہتا اور اگر دین ثابت کرنا ایسی مثالون سی ہے تو ممکن ہی کوئی
شخص کہی جسطرح چار عنصر متضاد ملکر ایک مزاج ہوتا ہی اور عناصر کی [illegible] امزاج کا
تعدد لازم نہین آتا اسی طرح توحید [illegible] ربیع فی التوحید ثابت ہے
ہین پانچ چیزونسی مزاج بنتا ہی چار عنصر اور پانچوان اکاس پس توحید فی التخمیس و تخمیس
فی التوحید ثابت ہوئی وقس علی ہذا اور جسطرح کی مثالین نصاری عیسیٰ کی اثبات الوہیت
مین لاتی ہین اسی طرح ہنود رام و کرشن کی الوہیت مین اور غلاۃ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور
علیؑ و ائمہ کی الوہیت مین لاسکتی ہین اور نصاری کہتی ہین یوحنا کی انجیل مین ہے کہ عیسیٰ نے لعازر
کی قبر پر جاکر کہا ای میری باپ مین تیرا شکر کرتا ہون اسواسطے کہ تو میری سن لیتا ہی اور
قبول کرتا ہی اور مین جانتا ہون کہ تو میری دعا مستجاب کرتا ہی لیکن یہ مین اسواسطی کہتا ہون
تاکہ یہ لوگ جو مجھی گھیری ہوئی ہین جانین کہ تو نی مجھی بہیجا ہی یہ کہکر چلایا کہ نکل آ ای لعازر
پس وہ نکل آیا اور مردہ کا جلانا خدا کا کام ہی آدمی کا نہین کہتا ہون نہین یہ بات عیسیٰؑ
کی خدا ہونی پر دلالت نہین کرتی بلکہ اونکی نبوت عامہ پر بھی دلالت نہین کرتی ولیکن
خدا کا شکر کرنا اور مناجات کا اقرار کرنا کہ خدا نی اونکو بہیجا ہی خبر دیتا ہی کہ وہ خدا کی
ہمسر و برابر نتہی بلکہ اوس سے کمتر تہی اور اوسکی محتاج و دست نگر پس اس سی اونکا حدوث

ثابت [illegible] مطلب عیسیٰ کا یہ ہی کہ ایخدا مین جانتا ہون کہ میری دل کی آرزو مین
[illegible] ہی کیا [illegible] اور ظاہر مین دعا مانگنی کی احتیاج نہین لیکن اسوقت
مجھکو [illegible] خیال [illegible] تیرا شکر کہتا ہون سو اسواسطی ہی کہ مردہ کا جی اٹھنا نہایت
عجب کام ہی [illegible] تو لوگ [illegible] کرنی لگین کہ عیسیٰ اللہ یا حقیقی ابن اللہ ہی سو اسی لیئی ہی
اور [illegible] دعا کرتا ہون [illegible] خلق سمجھی کہ مین عجز د مختار نہین [illegible] اختیار و ملکیت تجکو ہی اور مین صرف
تیرا رسول و فرستادہ ہون [illegible] جواب مردہ جلانا خاص عیسیٰ سی نہین متی کی [illegible] مین
ہی کہ عیسیٰ [illegible] کہا کہ اسرائیلیونکو دعوت کرو جا کر اور بیمارونکو اچھا کرو اور
[illegible] کرو وہ [illegible] مین [illegible] اوین تم دوسری شہر کو بھاگ جاؤ
یہان معلوم ہوا کہ حواری [illegible] اور [illegible] ستاتی تھی بھاگ بھی جاتی
تھی پھر ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی مکہ سی ہجرت کی تو کیا طعن کی جگہہ ہوئی
اور الیاس نی اور الیسع نی بھی مردہ جلایا تھا چنانچہ ابراہیمیم وغیرہ مین موجود ہی
اور صحیفہ حزقیال کی ۳۷ مین ہے کہ حزقیال نی بہت بڑی جماعت کو جلایا اور بیضاوی مین
ہی کہ وہ دس ہزار تھی یا تیس ہزار یا ستر ہزار اور توریت مین ہی کہ موسیٰ کی دعا سی ستر
آدمی جی اور عجائب القصص وغیرہ مین ہی کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی دو بیٹی جابر
کی جلا دی اگر نصاری کہین اور لوگ بحکم خدا جلاتی تھی تو ہم کہین عیسیٰ بھی اسیطرح اور
حقیقت یہ ہی کہ قیامت کی دن تمام خلق کا مرکر جی اٹھنا کفار کی خیال مین نہ آتا تھا اس
سبب سے حقتعالی نی بعضی نبیونکی ہاتھ سی مردی جلوا دیی اور نصاری کی طرح نصیری بھی کہتی
ہین کہ علی خدا ہی کیونکہ اوسنی خطبۃ الافتخار مین فرمایا مین ہی نی موسیٰ کو بچایا اور فرعونکو
ڈبایا اور مین ہی مردونکو جلاونگا اور صور پھونکونگا اور آفتاب ونکی واسطی پھر گیا اور خدا کی

پھر مین وہ پیدا ہوئی اور چور کا کٹا ہوا ہاتھ درست بنا دیا چنانچہ عطار

از دم عیسی کسی گر زنده خاست او بدم دست برید در درست

بھتیجی کو جلا دیا اور عیسی نے سولی پر سے انہین کو پکارا کہ ایلی ایلی

ای علی ای علی تو نے کیون مجھے کیلا چھوڑا چنانچہ متی کی انجیل مین ہے خود ہی و رقران

هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ اونہین کہا اور انکی کتابون مین ایل و ایلی انکا نام تہا

تصرف علی علی کہنے لگی او رجہان ایلوہم اتا ہی علی ہی سمجہ رہین یعنی بمع آرچہ عرب

ہین مین پر بولی جاتی ہی لیکن حقیقت مین جہان ایک مرتبہ ثابت ہو گئی اور

یہی لگ مناجات مین کہتے ہین شہ مرا علی اللہ یا ابا الحسن یا ابو تراب حل مشکل کن شافع روز

جزا یوم الحساب اور اسیطرح ہنود ... ہی شبکی سب احمق و گمراہ ہین

اور خطبۃ الافتخار کی روایت مجہول و ضعیف ہی ور بالفرض اگر مان لیجاوی تو بطور حکایت

کے اپنی خدا کیطرف سے کہا ہوگا یا سکر کی حالت مین حقیقۃ الحقائق کی زبان سے تکلم کیا ہوگا

اور آفتاب کا پھر جانا محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا معجزہ تہا کما فی ترجمۃ المشکوۃ اور مردہ

کا جلانا کرامت ہی اور اولیا و انبیا سے بہی ہوا ہی اور اہل عبرانی مین خدا کا نام ہی اور نام کی

اشتراک سے حقیقت مشترک نہین ہوجاتی اور ایلوہم مین ہم کا لفظ تعظیم کیواسطے ہی جیسے پارسی مین اژدہا

کہ جمع ہی ایک بڑے سانپ کو کہتے ہین اور عربی مین ہی نَحْنُ الْوَارِثُوْنَ وَالاَفَادُ حُوْبِی

یا اللّٰهُمَّ اور ہندی مین ایک آدمیکو ہم اور تم کہتے ہین یا ایل علیحدہ لفظ ہی ور ایلوہم

علیحدہ لفظ بس جز کلمہ کا ہی دوسرا کلمہ نہین اور علی ہمیشہ اپنی خالق کی عبادت کیا کرتی تہی

جس طرح عیسی لوقا کی ا ا مین ہی کہ نماز پڑہتی تہی و رعلی نے معاویہ سے تنگ ہو کر صلح کی اور

ابن ملجم کی ہاتھ سے شہید ہوئے اور نصاری کہتی ہین مسیح موا پہر جیا کہتا ہو کہ مین وہ مردہ میت تہا

یا زندہ ملکہ کہیں مردہ تہا تو تحصیل حاصل لازم آوی ور اگر کہیں مردہ تہا تو ہم کہیں مردہ آپ

خالق حیات کیونکر ہوا یا غیر اوسکا اگر کہیں آپ ہی وسنی آپ کو جلایا تو محال لازم آوی

ہی کہ مردہ ہو خالق حیات ہو نہیں ہوسکتا اور خلق حیات کی قدرت رکہیگا اوسکو

ہ ہوگا معدوم ... کرنا تو موجود کی باقی رکہنی سی مشکل ہی ور اگر کہیں

... غیر نی اوسکو جلایا وہی غیر جسنی وسی مردہ کی تہی تو لازم ہوجائیگا کہ

عیسیٰ خدا کا محتاج ہو ... ہمارا مطلب ہی ور رومیہ کی امین ہی کہ اگر تو

ایمان ... تصدیق عیسیٰ کی ... جلایا تو تو نجات پاویگا اور اعمال کی امین ہی

... دی عیسیٰ نی ... جلایا ... جلایا تو وہ بیشک بندہ ہوچکا

... دلائل وافیہ کی اول امین ہی ... مقدسہ کی اعتقاد تمام نصاریٰ کی

اللہ واحد ہی احد ہی قدوس ہی فرد ہی صمد ہی نہ اوسنی کسی کو جنا نہ اوسکی

جنا نہ اوسکا کوئی ساجہی ہی وہ قدرت والا ہی خالق ہی عادل ہی رحیم ہی حی

ہی قیوم ہی اپنی کام کا مختار ہی اور سننی والا اور دیکہنی والا اور صاحب ادراک

اور عالم اور جبار و قہار و دائم و بیزوال ہی نہ اوسکا کوئی ضد ہی نہ شبیہ نہ مثل نہ

مانند نہ اوسی جہل ہی نہ غفلت ہی نہ اونگہائی نہ نیند اور صفات اوسکی ایسی نہیں

کہ ایک دوسری پر غالب ہو اسطرح پر کہ اوسن دوسری کو بند کر رکہی ور لغو کر ڈالی اور

اللہ تعالیٰ کو واحد احد ہمنی اسوسطی کہا تو تصاعد سی احتراز ہو کیونکہ تصاعد کا اعتقاد

کرنا کفر ہی اگر کوئی کہی تم باپ بیٹا روح قدس ثابت کرتی ہو اور اس سی تصاعد

لازم آتا ہی کہین ہم تصاعد تب لازم آوی جب ہم کہین کہ ہر ایک اون تینو سی الہ

واحد ہی اور دوسری الگ ہی ولیکن ہم تو یہ کہتی ہین کہ وہ تینو الہ واحد ہین ایک ونین سی

بن دوسری کی کچھہ نہین کرتا [illegible] کہتا ہو کہ [illegible] اگلی صفتین [illegible] سطرح یہان [illegible] کی نسبت اپیطرح

اگلی آسمانی کتابونسی اور قرآن سی ثابت ہوتی ہین لیکن [illegible] کا اکہ

سی آسمانی کتاب مین کہلکر نہین بلکہ اشارہ بہی نہین [illegible] خود اسپر [illegible] کریو

اور انصاف سی دیکہو یہ صفتین او [illegible] کی جو مذکور ہوئین [illegible] کہان ہین جو کہ

اولیا اور انبیا مین بہی نہین [illegible] بلکہ اونمین رحم کی صفت [illegible] لب [illegible]

اثر کہا تہا یہان تک کہ چنال [illegible] حد سی [illegible] چنانچہ انجیل مین مسطور ہی

اور یہ نصاری اگرچہ تصاعد سی منکر ہوا جاتا ہی لیکن تثلیث کا قول [illegible] کیا ہی او

تصاعد کی آمیزش سی خالی نہین اور [illegible] یہ ہی کہ توحید سی گی برہنا اور دو یا جدا

ثابت کرنا بیہودہ دلائل اور [illegible] کہتا ہی کہ [illegible] نہ اوسنی کسیکو جنا نہ اوسکو کسینی جنا نہ

اوسکا کوئی شریک ہی اسمین اشارہ ہی کہ اللہ تعالی مخلوقات کی سب صفتونسی منزہ ہی

اور عیسیٰ کو جو ہم بیٹا کہتی ہین سو اس معنی سی نہین کہتی کہ وہ خدا کا مولود ہی خدا کی جورو نی

اوسی جنا ہی نعوذ باللہ لیکن وہ بیٹا ہی اور ہم اسکی کیفیت سی واقف نہین کہ کسطرح کا بیٹا ہی

جو کچہہ لکہا ہی اوسپر ہم ایمان لائی ہین اور اوسکو ترک نہین کرتی کیونکہ ہماری عقلین اوسکو

دریافت نہین کر سکتین اور یہ بہی ممکن نہین کہ ہم تبعیض و تجزیہ کی قائل ہون یعنی کہین کہ

عیسیٰ خدا کا جزو ہی کیونکہ جو شخص یہ بات کہی وہ بیشک کافر ہی بلکہ ہم پر لازم ہی کہ کتاب اللہ

مین جو کچہہ لکہا ہی اوسی سنین اور تصدیق کرین انتہی کہتا ہو مین یہانسی انکی کم فہمی و عنادو

خیال کیا چاہیی بہلا جب ثابت ہوا کہ خدا مخلوقات کی صفتونسی پاک ہوتا ہی تو عیسیٰ

کسطرح خدا ٹہرینگی اونمین تو سب صفتین مخلوقونکی ظاہر ظہور باتفاق موجود تہین اور بیٹا یا

حقیقی ہوتا ہی یا مجازی اگر حقیقی کہینگی تو تولید لازم آویگی اور تولید باتفاق کفر ہی پس

مسیح کو مجازی بیٹا کہیں یا بالکل ابن کا اطلاق ہی چھوڑ دیں جیسا مسلمانوں نے
چھوڑ دی ہی لیکن نصاریٰ بالکل اطلاق اس واسطی نہیں چھوڑتی کہ اونکی نزدیک انجیل منسوخ
و محرف نہیں پس کوئی صورت باقی نہیں سوا اسکی کہ مجازی بیٹا کہیں یعنی عیسیٰ مسیح
خدا کا بیٹا نہیں لیکن جسطرح بیٹا عزیز و مطیع و شفقت کردہ ہوتا ہی اسیطرح عیسیٰ خدا کا مطیع
اور پیارا ہی پس چاہیے کہ اسی معنی کی قائل ہوں کیونکہ یہی عقل و نقل دونوں سی درست ہی یہ نہیں
کہ تثلیث حق ہی لیکن ہم سمجھتی نہیں کیونکہ یہ ہٹ دہرمی اور نادانی ہی تثلیث کسی آسمانی
کتاب سی ثابت نہیں اور عقل بھی اوس سی منکر ہی پس اسکی قائل ہونگی تو محققین و مقلدین
سبکے نزدیک احمق ٹھہرینگی رہا یہ کہ انجیل میں بیٹے کا لفظ آیا ہی سو اوسمیں کیوں کہہ اٹکتی
ہیں ذوق سی اوسکو مجاز پر محمول کریں یہ نسبتیں مجاز کی کلام میں واقع ہوا کرتی ہیں دیکھو سفر
کی امت کو بھی بیٹا کہا گیا ہی پھر کیا وہ مسیح کی بیٹی ہو جائینگی اور دیکھو زبور کی ۲ میں ہی کہ تو
میرا بیٹا ہی میں آج کی دن تجھے جنا پس یہاں صاف صریح تولید کا ذکر ہی اور تولید کا قائل ہونا
باتفاق نصاریٰ و مسلمین کی کفر ہی پس یہ قول باتفاق مجاز پر محمول ہی اسیطرح بیٹی کی لفظ
کو مجاز پر محمول کرو اور اس حمل کرنی پر قرینہ بھی موجود ہی لِاَنَّ المَجَازَ بِالمَجَازِ یُوْمِنُوْن
اور فارقلیط روح القدس کا ذکر جو انجیل میں ہی بیشک مراد اس سی محمد صلی اللہ علیہ و آلہ
وسلم ہیں اور مشاہدات یوحنا اس دعوی کا مصدق ہی دوستی تامل و انصاف سی دیکھو اور
اگر بن باپ پیدا ہونیسی کچھہ شبہہ پڑتا ہو تو آدم پر خیال کریں کہ باتفاق نہ ماں رکھتی تھی نہ
باپ اور عبریہ کی ۷ میں ہی کہ ملکی صدق ایک کاہن کا تھا بی پدر و بی مادر مجہول النسب
اسکی عمر کا آغاز و انجام نتھا **فصل** رسالہ المقابلہ میں ہی کہ عیسویوں کی مطابق
آدمی اپنی فعل کا مختار ہی خدا خالق بدی کا نہیں بلکہ بدی شیطان سی ہے یا انسانکی خواہش نفس سی

اور نیکی خدا سے ہی یا وہ تو انسان سے ہین کہتا ہو ممکن ہے دشمن آتش پرست کا بھی مذہب ہے
یزدان نیکی پیدا کرتا ہی اور اہرمن بدی سو اسمین لازم آتا ہی کہ عالم کی دو خالق ہون اور یہ
شرک ہی دوسرا جواب یہ بھی لازم آتا ہی کہ حقتعالی کو کم قدرت [illegible] اور شیطان یا انسانکو زیادہ
[illegible] کہ عالم مین بہت سی خیر کم تیسرا جواب [illegible] خیال کی [illegible] مین بھی گمراہ ہوتی ہین اور کلام کی
رو سے بھی [illegible] ہون جسنے اوسی گمراہ کیا اور اشعیا کی ۴۵ مین ہی کہ مین [illegible] بناتا ہون اور
تاریکی پیدا کرتا ہون مین سلامتی بناتا ہون اور خلل کرتا ہون و [illegible] رومیون کی ۹ مین تصریح
تمام ہی کہ ربقا جب اسحق سے حاملہ ہوئی ہنوز لڑکی پیدا نہوئی تھی اور نہ نیک و بد [illegible] تہا کہ
اوس سے کہا گیا کہ بڑا چھوٹی کی اطاعت کریگا تو ظاہر ہوی کہ خدا کا ارادہ
کی موافق ہی کامون پر موقوف نہین [illegible] لکھا ہی کہ مینی یعقوب سے محبت کی اور عیص سے
عداوت کہی پس ہم کیا کہین [illegible] بی انصافی ہی ایسا نہین کہ وہ موسی سے کہتا ہی مینی
جس پر رحم کیا اوسپر رحم کرونگا اور جسپر مہر کی اوسپر مہر کرونگا پس یہ نہ مرید کی ارادہ پر نہ
دوندہ کی دو پر بلکہ خدای رحیم کی رحم پر موقوف ہی کتاب فرعونسی کہتی ہی کہ مینی اسی لیے تجھے
بڑہایا کہ تیری وسیلہ سے اپنی قدرت ظاہر کرون اور میرا نام تمام زمین مین مشہور ہووی پس وہ
جسے چاہتا ہی رحم کرتا ہی اور جسے چاہتا ہی سخت کرتا ہی پس تو یہ مجھسے کہیگا کہ پھر وہ کیون ملامت
کرتا ہی کون اوسکے ارادہ سے مقابل ہو سکتا ہی ای آدمی تو کون ہی جو خدا سے تکرار کرتا ہی کیا
مصنوع صانع کو کہہ سکتا ہی کہ تونے مجھے کیون ایسا بنایا اور کیا کمہار کل مختار نہین کہ وہ
ایک ہی مٹی مین سے ایک ظرف نفیس اور دوسرا خسیس بناوی اور کیا ہوا اگر خدا نے ارادہ
کیا کہ اپنی غضب کو ظاہر اور قدرت کو ہویدا کری غضب کے ظرفونکو جو تباہ کرنیکے لائق تھے
برداشت کی تا اپنی حشمت کی فراوانی کو اون ظرفون پر جو اوسنے حشمت کی لیے آگے بنائی ظاہر
کری

رہی اُنہی نصاریٰ کی دستی مین سچی نبی کی یہ نشانی ہی کہ اگلی پیغمبرونکو نہ جھٹلاوی اور اونکی برخلاف
نکہی مگر محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے قران مین خدا کی اگلی کلام سی بہت سا برخلاف کہا ہی
چنانچہ توریت و انجیل مین ہی کہ ایک جورو کی سوا اوسکی جیتی جی دوسری کرنا نا روا ہی سو قران
مین اوسکی برخلاف چار چار جوروان ایک ساتہہ کرنا ہر مرد کو درست کہا اور موسی کی پاکیزگی
و پرہیزگاری توریت مین ان باتون سی پائی جاتی ہی کہ جیسا حقتعالی نی ابتدا مین آدم کی لیی
مقرر کیا تہا اوسکی موافق موسی نی بہی ایک ہی شادی کی اور عیسی کی پرہیزگاری مشہور ہی
پر محمد صلی اللہ [illegible] آلہ وسلم کی بہت سی جوروان تہین کہتا ہون مین سچ ہی محمدی شرع مین کتنی
اگلی [illegible] ہوئین چنانچہ اونٹ کا گوشت اور خرگوش کا شکار کرنا موسی کی عہد
مین حرام تہا ہماری وقت مین حلال ہو گیا لیکن نسخ اگلی ہی سی چلا آیا ہی کیونکہ باتفاق
یہود و نصاری و مسلمین کی آدم کی شریعت مین درست تہا کہ بہائی اپنی اوس بہن سی
جو توام نہو نکاح کری پہر سب متفق ہو گئی کہ بعد آدم کی یہ امر حرام ہی اور دو بہنونکی ساتہ
اکہٹا نکاح کرنا یعقوب کی شرع مین روا تہا موسی کی عہد مین منسوخ ہو گیا چنانچہ کتاب
بیدائش کی ۲۹ اور احبار کی ۱۸ مین مسطور ہی اور باتفاق یہود و نصاری کی اللہ تعالی
نی ابراہیم کو بیٹی کی ذبح کرنیکا حکم دیا بعد ازان منسوخ کیا اگر نصاری کہین عیسی نی فرمایا تہا کہ
مین توریت وغیرہ کو ضائع کرنی نہین آیا بلکہ پورا کرنی آیا ہون کہو مین عیسی نی توریت
وغیرہ کی تکمیل کی مگر سب جگہہ نہین بعضی جگہہ تکمیل ہی بعضی جگہہ نسخ ہی اور اگر سب جگہہ
تکمیل ہی تو شراب کو بہت سا پینا اگلون نی منع کیا تہا اور نبیون اور خاص لوگون
کو مطلق شراب پینا منع تہا چنانچہ سفر الحساب کی ۶ مین و شعیا کی ۵ مین اور ۲۸ مین اور
[illegible] مین اور کتاب قضاۃ کی ۱۳ مین اور دانیال کی ۵ مین مسطور ہی پس چاہیی تہا کہ عیسی بالکل

اوس عقل کھونیوالیکا پینا منع کردیا کہ کہین ہتی کی ۲۸ باب ۱ اور رومیہ ۱۴ باب اور قرنتیہ کی ۵
اور قرنتیہ کی ۵ مین سی شراب کا حرام ہونا ثابت ہوتا ہی اور مرقس مین ہی کہ عیسیٰ ع
کی پاس سولی دیتی وقت شراب لیگئی اور اوسنے نہ پی تولیکن ہم نصاری گمراہ بلکہ کافر ہین
کہ باوجود منع کی چھوٹی بڑی انکی دائم الخمر ہین اور سوا اسکی توریت مین سبت کی ماننی
کی نہایت تاکید ہی چنانچہ خروج کی ۲۰ مین ہی اور حضرت عیسیٰ ع نی سبت کا ماننا موقوف
کردیا یہانتک کہ یہودیون نی اسی سبب سی اونکی مارنیکا ارادہ کیا اور ابتک کہتی ہین
کہ ہماری توریت مین لکھا ہی سبت کو مانتی رہو جب تک آسمان و زمین ہی سوا اس سی
عیسیٰ ع کی رسالت بھی باطل ہوتی ہی کیونکہ اونہون نی سبت کا ماننا موقوف کیا پس
اسکی جواب مین نصاری کو ضرور ہی کہ مسلمانونکی طرح یہود سی کہین تمہاری توریت محرف
ہی اور پیدائش کی ۱۷ مین ہی کہ خدا نی ابراہیم سی فرمایا تو میری عہد کو قائم رکھ اور تیری
بعد تیری اولاد پشت بہ پشت سو وہ عہد یہ ہی کہ تم مین سی ہر ایک فرزند نرینہ ختنہ
کراوی میرا اور تمہاری بیچ یہ عہد کی علامت ہوگی اور تمہاری قومین ہر ایک لڑکی کا خانہ زاد
ہو یا زرخرید یا پردیسی ختنہ کیا جائیگا اور میرا عہد تمہاری جسمونمین ابدی عہد ہوگا اور وہ فرزند
نرینہ جو نامختون ہو جسکی بدن کی کھلڑی کٹی نہو وہ اپنی قوم سی کٹ جاوی کہ اوسنی میرا عہد
توڑا انتہی اور یہ سنت حضرت موسیٰ ع کی عہد مین بتاکید تمام جاری کی گئی اور کتاب یوشع
کی ۵ مین بھی اسکی تاکید ہی اور لوقا کی ۲ مین ہی کہ عیسیٰ ع پیدا ہوکی آٹھ دن کی بعد مختون
ہوا اور چارون انجیلون سی ختنی کا امتناع ثابت نہین ہوتا لیکن نصاری یہ سنت نہین ادا
کرتی اور موسیٰ ع کی عہد مین اکثر کبیرہ گناہون پر قتل تھا سو عیسیٰ ع کی عہد مین موقوف ہوگیا
اور قول اوسکا ایک جورو کی سو غلط ہی کیونکہ موسیٰ ع کی وقت مین دو جورو ایک ساتھ

گئے بارہ روا تہا چنانچہ استثنا کی ۱۳ باب سے معلوم ہوتا ہی اور اگر ہم مان لین کہ موسیٰ کی عہد مین دو کرنا
روا نہ تہا جیسا نصاری کہتی ہین تو انہین کی زبانی نسخ کا جواز ثابت ہو جاویگا کیونکہ
باتفاق ابراہیم کی تین جوروان تہین سارہ ہاجرہ قطورا پس معلوم ہوا کہ موسیٰ نی
اوس حکم کو منسوخ کیا اور ایک جورو کا حکم رکہا سو اوسی حکم پر عیسیٰ بہی چلی آئی پہر جب
ہماری حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نبی ہوئی یہ حکم موسوی منسوخ ہوا اور پہلا حکم ابراہیمی
بدستور قائم ہوا اور پیدایش کی ۲۹ اور ۳۰ مین ہی کہ یعقوب کی چار جوروان ایکساتھ
تہین لیا و راحیل و بلہا و زلفا اور سموئیل کی سفر ثانی مین ہی کہ داؤد نی بہت عورتین
اور سے زیادہ عورتونسی ازدواج کیا اونہین مین سی ہین اخینفام و ابیغال و معخا و حجیث
و ابیطال و عجلہ اور اوسیکے ۱۱ مین ہی اوسکی جورو کا حال اسیطرح سی بیان کیا ہی
اور اسفار الملوک کی سفر اول مین ہی کہ سلیمان کی پاس سو بیبیان تہین اور تین سو
سریتین اور کتاب القضاۃ کی ۸ مین ہی کہ جدعون کی ستر بیٹی تہی سو اسطیکہ اونہون
نی بہت سی عورتونسی نکاح کیا تہا اور آدم کا ایک جورو پر قناعت کرنا اسکی
دلیل نہین ہوسکتا کہ ایک کی سوائی دوسری روا نہو کیونکہ اوسوقت مین ضرورت
تہی اور عورتین کہانسی آتین جو آدم بیاہ لیتی اسی ضرورت کی بابت اونکی وقت مین روا تہا
کہ ایک جہول کا بیٹا دوسری جہول کی بیٹی سی بیاہا جائی اور عیسیٰ کا بیاہ نکرنا مسلمانون کی
نزدیک شذوذ و عدم اتفاق پر محمول ہی اور یہود مردود کہتی ہین وہ نامرد ہون گی
اور جب اونسی کہا جاتا ہی کہ وہ کہوڑیکو چنگا کرتی تہی اور مردہ کو زندہ ایسی کسطرح
نامرد ہوتی کہتی ہین تقدیر کی چاک کو عیسیٰ کی سوئی رفو نہین کرسکتی اور حق یہ ہی کہ
شادی نکرنی سے نقص کچھ نہین ثابت ہوتی سب نصاری کہتی ہین کہ ہماری سوا تمام

ہیں مسلمان ہو یا یہود یا مجوس یا ہنود سب کافر ہیں یا سو سطیکہ نجات مسیح کی ساتھ
ایمان لانی پر موقوف ہی جو کوئی یہ اعتقاد کرتا ہی کہ شریعت کی اتباع سی نجات حاصل ہوتی ہی
وہ کافر ہی کیونکہ شرع نی نجات کو عیسیٰ کی نام پر منحصر کر دیا ہی پس جب اوسکی نام کی ساتھ ایمان
حاصل ہوا نجات حاصل ہو گئی کہتا ہوں میں اگر صرف ایمان نجات کی واسطی کافی ہوتا تو مسیح نیک
عملوں یا ہمیشہ نماز پڑھنی پر تقید نکرتی لیکن اونہون نی تقید کی پس معلوم ہوا کہ جسطرح اور
نیک عمل تزکیہ نفس کی اسباب اجزا ہیں اسیطرح مسیحؑ کی ساتھ ایمان لانا بھی تزکیہ کا ایک سبب
اور جزو ہی متی کی ۱۹ باب میں ہی کہ ایک نی عیسیٰ سی کہا ای اچھی استاد میں کونسا عمل کرون
جو حیات ابدی پاؤن عیسیٰ نی کہا تو مجھی اچھا کیون کہتا ہی اچھا تو سوا اوس ایک کی کوئی
نہیں لیکن تو اگر حیات چاہتا ہی تو قتل نکر زنا نکر چوری نکر جھوٹھی گواہی نی ماں باپ کی تعظیم کر دو
اپنی ہمسائی کو برابر دوست رکھہ اوسنی کہا میں جوانی سی آج تک ان سب باتوں پر عمل کرتا ہوں سو اب اور
مجھہ میں کیا لائق ہو بتا فرمایا اگر تو کمال چاہتا ہی تو اپنا سب مال متاع لٹا دی پھر آ کر میری پیروی
کر اس سی ثابت ہو کہ نجات بی اتباع شرع کی نہیں ملتی کیونکہ عیسیٰ نی اسیکو حیات
ابدی پانیکا سبب بتایا یہیں سی معلوم ہوا کہ یہ قوم فرنگ [illegible] رہی نصرانی پن کا رنگ ڈھنگ نہیں
رکھتی کیونکہ مسیحؑ کی احکام نہیں مانتی اور اونکی سنتوں پر نہیں چلتی محض اسواسطی آپ کو عیسیٰ کا
پیرو مشہور کرتی ہیں تا خلق کی طبیعت کہ اتباع شریعت کی خوگر ہو رہی ہی اونسی نفرت نکری
کیا تو نہیں دیکھتا کہ یہ لوگ گلا گھونٹا جانور اور مردہ جانور اور سور اور خون اور بتون پر کی قربانی
کہاتی ہیں باوجودیکہ نص صریح حلت ذبیح و حرمت غیر ذبیح پر واقع ہی اعمال میں ہی کہ پطرس
شمعون دباغ کی مکان میں تہا ناگاہ ایک خوان آسمان سی اترا کہ اوسمیں سبطرح کی چھی اور
پرندی تہی اور آواز آئی کہ ای پطرس ذبح کر اور کہا اور موسیٰ کی شرع میں [illegible] کا ناواجب تہا

اور یہانتک توریت مین موجود ہی کہ تو سور نکہا اور جانور کا خون نکہا کیونکہ یہ اوسکی جان ہی پس ثابت ہوا کہ بہتی خون کی نکالنا اونکی واسطی ذبح کرنا ضرور ہی اورعمال مین ہی کہ تون بت کی قربانیان اور خون اور گلا گہونٹا جانور نکہا اور زنا نکرو اگر تم انسی بچوگی تو نیک ہوگی لیکن یہ لوگ ہوای نفس کی پیرو ہین اعمال شرع سی جو کچہہ اوسکی مرضی کی موافق ہی کرتی ہین اور جو نہین موافق نہین کرتی اور اکثر انکی پادری توریت و انجیل کی ور تو نسی استنجا کرتی ہین اور کسی چیز کو ناپاک نہین جانتی اور آبدست نہین لیتی اور یہی سب انجیلی کتابین جو مروج و مشہور ہین و نکہین کہین اسبات کا نشان نہین کہ نجات مسیح کی ساتہہ ایمان لانی پر منحصر ہی اور اگر اسپر منحصر ہو تو لازم آوی کہ اگلی امتین سب یا اکثر کافر و گمراہ ہون کیونکہ وہ مسیح سی بیخبر تہین اور اگر قطع نظر اس نقصان سی تسلیم کیا جاوی کہ نجات مسیح کی ساتہہ ایمان لانی پر موقوف ہی تو اس سی کافر ہونا مسلمانونکا ثابت نہوگا کیونکہ ہم بہی مسیح کا ایمان کہتی ہین اور اونکو نبی مرسل جانتی ہین اور ایمان لاتی ہین یہ ضرور نہین کہ جسکا ایمان لاوی وسی خدا جانی دیکہو مسلمان و نصاری سب اگلی پیغمبرونکی اور فرشتونکی ساتہہ ایمان رکہتی ہین اور کسیکو خدا نہین کہتی ہان یہود و ہنود کہ مسیح کا ایمان نہین رکہتی البتہ کافر ہین اور انجیل لوقا مین ہی کہ عیسی نی صلیب پر فرمایا ای باپ انکی مغفرت کر کیونکہ یہ نہین جانتی ہین کہ کیا کرتی ہین یہانسی معلوم ہوا کہ وہ باپ سی کم تہی نہین تو دعا نمانگتی اور تامل کیا چاہی کہ جب قاتل عیسی کی مغفور ہوئی تو ہم جو اونکو بزرگ جانتی ہین کسطرح مقہور ہونگی انجیل مرقس کی تمامی مین ہی کہ عیسی نی فرمایا جو میری ساتہہ ایمان لاوینگی اونکی ساتہہ یہ علامتین ہونگی کہ میری نام سی دیو و نکو ہکا وینگی سانپونکو اوٹہالینگی اور اگر کوئی کشندہ چیز پیوینگی تو نہین ضرر نکریگی اور جسپر بیمار پر ہاتہہ دہرینگی چنگا ہو جاویگا سو شاید انجیل کی منسوخ ہونیسی پیشتر سچی ایماندار عیسائیونمین موجود تہی چنانچہ

صاحب ہدو دکا ذکر قران مین موجود ہی لیکن اب حضرت عیسی نصرانی سی عیسی کی کرامت اور معجزے کی بنائی ہوئی کوئی علامت ظاہر نہین ہوتی یہی امر ان کی شرع کی منسوخ ہونی پر اور انکی مردود ہونی پر دلالت کرتا ہی اس کتاب مین کہ محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم و عیسیٰ کی دشمنونکی اسطی ایک جیچ کا سا دہما کہ ہی اسیقدر بیان کیا گیا اور جسی زیادہ تشریح و تفصیل کی طلب ہو وہ صولۃ الضیغم کی طرف رجوع کری اوسوقت انکی گمراہی سی بخوبی آگاہی حاصل ہوگی اور اگلی وقت مین اس سبب سی کہ نصاری کا عمل نہتا اور زور و شور اس دین منسوخ کا پنہان تہا اگلی عالمون نے انکی رد کی طرف کم توجہ فرمایا لیکن اس زمانہ کی عالمون پر فرض و واجب ہی کہ انکی دین کی ابطال کی کوشش مین لا ازقتہ رفتہ یہی لوگ خلق کثیر کو گمراہ کر ڈالین گی اور یہ گمان نہ چاہیی کہ رد لکھنی سی کفار کا نفع نہین ہوتی پہر کیا فائدہ کیونکہ جب مین صولۃ الضیغم لکہہ چکا اور دس پانچ جگہہ یہ امر مشہور ہوگیا انگریزی ولایت اور روم پادریون سی اور مجہسی بحث کرادی آخر مین خدا کی مدد سی اون پر غالب ہوا اب اونکی فرقون مین سی جو نئی نئی کرسٹان ہوئی ہین دو شخص میری پاس آکر مسلمان ہوگئی و الحمد للہ رب العالمین

**نظم** عاشقا مختصر کر اپنا کلام بہیج احمد پر اب درود و سلام
کر تو ورد زبان اوسیکا نام تا ہو ایمان پر تیرا انجام

لراقمہ عجین بفضل خدای عزوجل و نت



ترتیب این رسالہ خوب گفت ہاتف
کتاب عجیب سال تاریخ ہم
بود مرغوب ۱۲۴۸

احمد عفا اللہ لہ

اور ۱۱۲ از بوئین ہی مبارک بندہ ہی وہ جو خدا سی ترسان ہین اور اوسکی فرمانشو سنی بہایت خوش ہی اوسکا تخم زمین پر زور آور ہوگا پرہیزگارونکی نسل مبارک ہوگی اسکی گہر مال اور دولت